کیا قتل ترکوں کو بس جا بجا — نہ اک ترک واں جز رعیت رہا
جو لیتا کوئی نام افراسیاب — تو رستم اُسے قتل کرتا شتاب
تہمتن بصد فر و جاہ و جلال — رہا ملک توران میں تا ہفت سال
روانہ کیا لشکر بیحساب — بدنبال سلطان افراسیاب
تہمتن نے پھر قصد ایران کیا — طلب کرکے تب گیو کو یوں کہا
کہ اے گیو اب جا کے کر جستجو — تو کیخسرو نام بردار کو
غرض گیو کر کے رخصت وہ گرد — فرامرز کو ملک کر کے سپرد
ہوا سوئے ایران وہاں سے رواں — شگفتہ دل و خرم و شادمان
زر و مال و اسپان بازین و زر — غلامان ترک اور گنج گہر
گیا لیکے جب پیش کاؤس شاہ — بہت خوش ہوا شاہ گیتی پناہ

## جانا گیو کا واسطے ڈھونڈنے کیخسرو کے اور پانا شہزادہ عالی تبہ کو اور لڑائی کرنا اندر ایران کے

یل نامور گیو جنگی سوار — بفرسودہ رستم نامدار
شتابی سے شبدیز پر کسکے زین — روانہ ہوا سوئے دریائے چین
کسی کو نہ ساتھ اپنے وہ لیگیا — فقط آپ تھا یا کہ شبدیز تھا
ہر اک جا سے لیتا ہوا راہبر — ہوا جادہ پیمان یل نامور
ہر اک سے تھا پرسان تب اُسکا — نشانِ ملکزادہ جم نشان کا
نشاں اسکا کوئی بتاتا نہ تھا — مکاں اسکا ہرگز وہ پاتا نہ تھا
ہر اک راہبر کو وہ جنگی جوان — کرے قتل تھا دشت کے درمیان
نہ پہونچائے تا کوئی جا کر کہیں — خبر پیش سالار توران زمین
رواں ہو گیا گیو جب بعد ازاں — یہ گودرز نے خواب دیکھا وہاں
کہ مسکن کا اپنے بتاتا ہے نام — ملکزادہ کیخسرو ذو الکرام
جو دیکھا تو پھر اسنے وقت سحر — روانہ کئے چند مردم ادہر
کہ تا گیو کے جا کے ہوں رہنما — رہیں ساتھ اب اسکے صبح و مسا
بتاویں سے اس جزیرہ کا نام — جہاں ہے وہ شہزادہ ذو الکرام
شتاباں ہوئے زیر چرخ بریں — نہ لیکن ملا گیو ان کو کہیں
اٹھاتا ہوا محنت و رنج و درد — شب و روز تھا گیو صحرا نورد
خورش گور گوشش بھی تھی چرم گور — بجائے نمک تھا وہاں آب شور
نہ خواب اسکو تھا اور نہ آرام تھا — بیابان نوردی سے بس کام تھا
گیا گیو دریائے چین سے گذر — نہ مقصد کا پھر ہاتھ آیا گہر
کہیں خسرو نامور کا نشان — نہ پایا تو عاجز ہوا پہلوان
لگا کہنے افسوس کرکے کمال — گئی رائیگاں محنت ہفت سال
خیال آگیا دلمیں یہ ایک بار — کہ پھر چلئے اب سوئے ایران دیار
ولے مردمی نے اجازت نہ دی — حیا نے بھی زنہار رخصت نہ دی
کیا گیو نے رنج پھر اختیار — رکھا سر سوئے وادی کوہسار
دو چار آگے جاکر ہوئے چند کس — یکایک ہوئے آن کر ہم نفس
لگے پوچھنے گیو سے ایجوان — تو سرگشتہ کیوں ہے اکیلا یہاں
یہ ترکی زبان گیو نے یوں کہا — مجھے شوق ہے بیشتر صید کا
کیا راہ کو گم شکار افگنان — بیابان میں آ گیا ناگہان
ولے یہ کہو یاں تمہارا گذر — کدہر سے ہوا جاؤ گے تم کدہر
کیا گیو سے یہ انہوں نے بیان — کہ پیران کے ہیں ہم فرستادگان
خبر لینے خسرو کی جاتے ہیں ہم — فلانی جگہ ہے وہ فرخ شیم
سنا یہ سخن جب تو وہ شیر مرد — ہوا انکے ہمراہ جادہ نورد
نمایاں ہوئی رفتہ رفتہ جو شام — تو یکجا کیا رہرواں نے قیام
کئی دن سے جو گیو بے خواب تھا — اسے خواب واں رات کو آگیا
ہوئے گیو سے کچھ وہ اندیشہ مند — کہ ایسا نہ ہو اس سے پہنچے گزند
اُسے خواب میں الغرض چھوڑ — وہاں سے وہ غائب ہوئے سر بسر
وہ جاگا تو ان کو نہ پایا وہاں — لیے خسرو نامور کا نشان
کیا تھا جو دریافت اسنے ادہر — روانہ ہوا گیو وقت سحر
پھر اک چشمہ پر جا کے پہنچا وہاں — یہ دیکھا کہ بیٹھا ہے اک نوجوان
گل تازہ کا سرو سر پر ہے ایک — کہ دست پر اسکے ساغر ہے ایک
عیاں ہے جبیں سے شکوہ شہی — نمایاں ہے یکدست فر بہی
کہا دل میں اپنے اسے دیکھکر — کہ شاید ہے یہ خسرو نامور
وہیں گیو نے اسکو کر کے سلام — گذارش کیا انکو اے ذو الکرام
مگر ہے سیاوش کا فرزند تو — جہاندار کیخسرو نام جو
یہ سنکر کہا اس جوان نے وہیں — کہ اے پہلواں مجھکو ہے یہ یقین

که ہے گیو گودرز کا تو پسر
لگا کہنے پھر یوں یل نیک خو
مرے باپ کا ایک ایوان ہے
سہم رستم و طوس و گودرزیاں
یہ بولا کہ اے خسرو خسرواں
پر اک اور بھی عرض ہے خسروا
مقرر سیہ ہوتا تھا نشان
سخن سنکے خسرو نے یہ گیو کا
یہ دیکھا تو شاداں ہوا پہلوان
کیا اسکو گھوڑے پہ اپنے سوار
فرستادہ پیران کے اس چشمہ پر
ہوئے جب نہ مقصد پہ وہ کامیاب
غرض گیو خسرو قرین طرب
مبادا کہیں مردماں حسود
وہاں ہیں اور اک گرد بہزاد نام
یہ سنکر گیا گیو جنگی جوان!
سوار انپہ ہو کر وہاں سے ہی
یہ پیران کو سنکر ہوا اضطراب
سہ صد لیکے ساتھ اپنے مردان کار
اسے دیکھکر گیو جنگی سوار
سنی تھی یہ اختر شناسوں نے بات
رہیگا یہ محفوظ آفات سے
ہر اک سمت گھوڑے کو دوڑائے اتنا
سپہر گیو جنگی پہ فتح و ظفر
کہا گیو سے شاہزادے نے لو
بدے شہا تیرے اقبال کی
ہوئے راہ پیرا وہاں سے روان
کہا گیو کا جا کے احوال جنگ
وہ کلباد کہتا تھا یہ بار بار

یہ سنکر وہیں پشت زیں سے اتر
کہا اے بادشاہزادہ نام جو
کہ خوبی سے رشک گلستان ہے
جو آویں تو پہچان لوں بیگماں
شکوہ کیانی ہے تجھسے عیاں
کہ بازو کو اپنے ذرا کیجے وا
سر بازوئے خسروان کیان
وہیں اپنا بازو برہنہ کیا
ادب سے ہوا وہیں سجدہ کناں
جلو میں ہوا گیو فرخ تبار
گئے جب تو پائی انہوں نے خبر
تو بس پھر گئے سوئے پیران شتاب
گئے جب فرنگیش کے پاس تب
خبر پاکے پہونچے یہاں شیر دل
بہت دلپسند اور ہے تیزگام
لیے سوئے چراگاہ اسپان رواں
فرنگیش و کیخسرو و گیو بھی
کہ ضامن تھا وہ پیش افراسیاب
گیا کرکے یلغر شقاوت شعار
ہوا آکے آمادۂ کارزار
کہ ہوویگا کیخسرو خوش صفات
غرض جمع خاطر تھی اسباب سے
نہ ترکوں کو خاطر میں کچھ لاتا تھا
گیا پیش کیخسرو نامور
کیا تو نے بیدار مجھکو نہ کیوں
مخالف کی سب فوج پایا ہی
وہ کہا جو کچھ ہاتھ آیا وہاں
ملامت کی اسنے اسے بیدرنگ
نہیں سام و رستم سے کم وہ سوار

دیا گیو نے اپنے سر کو جھکا
مجھے تو نے پہچان کیونکر لیا
کھنچی صورت پہلوان تمام
ولے کسطرح تو نے جانا مجھے
تری شان سے یہ ہوا آشکار
نشان کیاں تا پدیدار ہو
کہ تھا یعنی ارث کی کیقباد
برہنہ ہوا جب کہ بازوے شاہ
سپہدار توران و ایران کا
قرین طرب واں سے ہو کر رواں
کہ اک گرد اقلیم توران کا!
فرستادہ گودرز کے پھر وہیں
وہ بولے کہ تاخیر کیجے نہ یاں
یہاں سے ہے نزدیک اک مرغزار
سیاوش کے گلے کا ہے اک سمند
وہیں کرکے لایا اسیر کمند
روانہ ہوا سوئے ایران دیار
روانہ کیا اسنے کلباد کو
ادھر خواب میں تھا وہ بیداد بخت
پکڑ گرز اور کھینچکر تیغ تیز
جہاں تاجور بادشاہ عظیم
وہ گرد دلاور یل شیر زادے
جو میداں میں مغلوب ترکان ہوئے
کیا جنگ کا ماجرا سب بیاں
وہ بولا نہ تھا یہ گوارا مجھے
ہوا شاد واں خسرو پاک دین
گیا جب کہ کلباد پیران کے پاس
کہ اک پہلواں ہے باہیں فر و شان
ولیکن نہ پیران کو تھا کچھ یقین!

ادب سے زمین بوس حاصل کیا
تب اس نوجوان نے یہ پاسخ دیا
بتایا مجھے ماں نے ہر اک کا نام
ہوا نام معلوم کیونکر تجھے
کہ ہے تو ہی کیخسرو نامدار
تشفی گزین خاطر زار ہو
ولیس و رشتی و نسل نژاد
نمایاں ہوا وہ نشان سیاہ
بیاں ماجرا اسکے آگے کیا
جہاں تھی فرنگیش آئے وہاں
یہاں سے ملکزادہ کو لے گیا
گئے پھر کہیں گیو پایا نہیں
ابھی ہو چلے سوئے ایران رواں
گلہ اسپان سلطان توران دیار
اسے جاکے لائے یل ارجمند
نہ تھا وہ اسپ اور بھی اک سمند
ہوئی ساتھ تائید پروردگار
بدنبال کیخسرو نامجو
کہ پہنچا ادھر وہ نگونسار بخت
بیاباں میں برپا کی اک رستخیز
بتائید فضل خدائے کریم
کہ رکھتا تھا اس قول پر اعتماد
سراسیمہ یکسر گریزاں ہوئے
ہوا سنکے خسرو تاسف کناں
کہ بے جنگ کرتا جگا کر تجھے
کہا مرحبا صد ہزار آفرین
عیاں اسکے چہرے سے تھا بیم و یاس
گریزاں ہوئے تین سو پہلواں
ہوا سنکے یہ ماجرا خشمگین

سپہ لیکے توراں سے پھر بیکراں
سپہدار پیران کینہ پژوہ
ہراول تھا اسکا دلاور پشن
نمایاں ہوا دور سے جب علم
جگایا وہیں خسرو و گیو کو
ستیزندہ افواج توران سے ہے
ابھی تو نے پیکار دیکھی نہیں
کہا پھر یہ خسرو نے اے شیر مرد
یہ سنکر دیا گیو نے پھر یہ جواب
نہ رستم سے زنہار کمتر ہوں میں
اور اپنی مجھے دختر مہ جمال
مرا خالق مہر و مہ یار ہے
یہ کہکر وہیں گیو جنگی سوار
پشن سے لگا کہنے وہ پہلوان
تو ہی گیو آیا ہے ایران سے
یہ کہکر اٹھایا جو گرز گران!
نہ ہرگز ہلا گیو مرد دلیر
تو جوشن سے کرکے پشن کے گلے
وہ پیراں دلیسہ پھر آیا وہیں
ولیکن خبردار اب اے جوان
فرہ پارہ اور چاک کر پیرہن
کہ میں ہر دو زن کو تیری چھین لے
جہانگیں بجز رستم شیر مرد
کیا کشتہ و خستہ گرد آنکے
کوئی زندہ اس فوج میں بچ رہے
وہاں سے میں پھر آؤں باکر و فر
یہ گفتار جنگی یل نامور
کہ جا در گذر اب تجھے جینے کی
یہ کہکر وہیں گیو جنگی جوان

ہوا آپ پیران ولیسہ رواں!
کہ ہر روز چلتا یک صد گروہ
تو یکدشت گردنکش و پہلتن!
تو سوچی فرنگیس فرخ شیم
ہوئے جبکہ بیدار کے نامجو
تن خیل ترکاں کروں غرق خون
مبادا کچھ آسیب پہنچے کہیں
کرونگا مدد تیری وقت نبرد
کہ اے تاجدار ثریا جناب
ہنر اور قوت میں یکسر ہوں میں
تہمتن نے دی ہے کو شاد کمال
اور اقبال شاہی مددگار ہے
گیا سوئے میدان پئے کارزار
کہ تو کون ہے تک بتا اے جوان
چرا لیچلا شہ کو توراں سے
تو لایا سپر سر پہ وہ نوجوان
رہا پشت توسن پہ قایم چو شیر
ہوئی کالبد پر سنان کارگر
لگا گیو سے کہنے از روئے کیں
کہ میں آن پہونچا بگرز گراں
عوض اسکے پہناؤں تجھکو کفن
پکڑ لیگیا تھا رہ کین سے
نہیں ہے کوئی بھی مراہم نبرد!
ہزاروں سواروں کو توراں نے
تو پھر کھو مت مرد میدان ہے مجھے
جہاندار خسرو کو لے کر ادھر
ہوا سنکے پیران کے دل پر خطر
رہائی تجھے ہاتھ سے اپنے دی
ہوا اسکو بدخواہ حملہ کناں!

فرنگیس رشک مہ و آفتاب
تفحص کناں جا کے پہنچا وہاں
وہ کیخسرو و گیو سوئے تھے واں
وہ پیران دلیسہ جب آیا ادھر
تو کہنے لگا خسرو نامدار
وہ بولا کہ اے شہ فرخ خصال
مرے تن میں ہے جب تلک جان زار
ادھر تو ہے تنہا ادھر کینہ خواہ
تہمتن کے مانند ہے کہیں
بہت اس نے ہاں آزمایا مجھے
لگا کہنے پھر گیو فرخندہ خو!
بلندی پہ آکر تماشا تو دیکھ
ادھر سے پشن لیکے نیزہ بڑھا
دیا پاسخ اسنے کہ ہو نمیں پشن!
یہ درزی تو کرکے کہا جائے گا
لگی ضرب گرز گران اس قدر
سپر چھوڑ کر لیکے نیزہ وہیں
ہوا غرق خوں میں سراپا بدن
کہ تو نے مری فوجکو دی شکست
ترے سر پہ لاتا ہوں کیا کیا بلا
دیا اس جوانمرد نے یہ جواب
تیری تاب کیا ہے جو میدانمیں تو
تہمتن کو دیکھا ہے تو نے وہاں
اور اب فوج کو تیری میدانمیں
گرفتار کرکے پھر آنا بکار
نہ توران رہے پھر نہ افراسیاب
ہوا نا امید اپنی وہ جان سے
یہ بولا کہ تو نے تو چھوڑا مجھے
وہ پیران گریزاں ہوا بیدرنگ

نہ رکھتی تھی زنہار لاغری کی تاب
ملکزادہ منزل گریاں تھا جہاں
کہ پہنچے وہاں جاکے تورانیاں
ہمیں تاکہ لیجا کے پابند کر
کہا اے پہلوان میں بھی تو آگیا
تو ہے نوجوان بلکہ ہے خردسال
یہ شایاں نہیں تو کرے کارزار
رکھے ہے بہت ساتھ اپنے سپاہ
وقت مدد دینکا ہے چاہی نہیں
برابر عرض اپنے پایا نہیں
کہ رکھ جمع خاطر تو اے نامجو
سر جنگ کرتا ہوں کیا کیا تو دیکھ
ہوا گیو یل سے وہ جنگ آزما
سرافراز گردان ایل ہیل تن
یہاں سے تو جانے نہیں پائیگا
رواں خوں ہوا بر تن ہوئے سر
جو مارا دلاور نے از روئے کیں!
ہوئی پس تہ خاک جائے پشن
کیا سر بلند و نکو یکدست پست
تہ خاک دیتا ہوں تجھ کو ملا!
وہی ہو نمیں اے ترک خانہ خراب
مرے ساتھ ہو آنکے جنگ جو
کہ تنہا کئے یازدہ پہلواں!
نہ تیغ کھینچوں میں اک آن میں!
تجھے لیچلوں سوئے ایران دیار
کروں ملک توراں کو یکسر خراب
لگا کہنے اس مرد میدان سے
ولیکن میں کب چھوڑتا ہوں تجھے،
کہ دیکھی نہ زنہار یارائے جنگ

وہیں پھر دلاور نے پھینکی کمند ۔ کہ ہو جائے گردن میں پیران بند
ہوئے ترک اسوقت حملہ کناں ۔ لگے چلنے واں تیغ و تیر و سنان

وے اس جوان کے فراجیم پر ۔ کوئی زخم ہوتا نہ تھا کارگر
یہ دیکھو دلیری گروہ بلند ۔ کہ اک ہاتھ سے کھینچتا تھا کمند

اور اک ہاتھ سے اہرم وہاں ۔ چپ و راست تھی ضرب گراں
وہ پیران کو لایا وہاں کھینچکر ۔ جہاں تھا ملک زادہ نامور

کمند اسکے تھے ہاتھ میں وہ جوان ۔ گیا پھر پئے جنگ تورانیاں
مقابل نہ آیا کوئی زینہار! ۔ ہوئے جادہ پیمائے دشت خزار

ظفر یاب ہو زیر چرخ بلند ۔ گیا پیش خسرو دل ارجمند!
کیا عرض اے خسرو نامجو ۔ کروں قتل پیران بدکیش کو

بعد عجز پیران زاری کنان ۔ وہ لایا تھا عذر خطا بر زبان
ز روئے عنایات و شفقت ہیں ۔ لگا کہنے یوں خسرو پاکدین

کہ اے گیو یہ ترک ہی دوستدار ۔ مخالف ہمارا نہیں زینہار
فرنگیش نے بھی کہا یونکہ ہاں ۔ یہ اپنا نکوخواہ ہے بیگماں

رکھا اسنے خسرو کو جو پاکے گھر ۔ بد اندیش سے تا نہ پہنچے ضرر
بخوبی وہاں بھیجکر دایہ کو ۔ کیا پرورش اس گرانمایہ کو

شب و روز حاضر تھے خدمتگذار ۔ پئے خدمت خسرو نامدار
رہا ہم کو پیران جوں سی کیا ۔ شرائط نکوئی کی لایا بجا!

وگرنہ ہمیں شہ توراں زمیں ۔ کیا چاہیے تھا قتل از رہ کیں
تو ہرگز نہ رکھ خون اس کا روا ۔ کہ ہے یہ سزاوار لطف و عطا

اگر بعد نیکی کے اے پہلوان ۔ ہوئی اک خطا اس سے سرزد یہاں
تو ہرگز شمار اس خطا کا نہیں ۔ کچھ اسکی طرف سے نہ رکھ دل میں کیں

غرض اسکی جان بخشی ہی اب ضرور ۔ نہ کیجے ہی لطف و کرم سے دور
گذارش پھر اس پہلوا نے کیا ۔ یہ کھائی ہے میں نے قسم خسروا

کہ گلگوں کروں اسکے خون سے زمیں ۔ لگا کہنے پھر خسرو پاک و دین
کہ اک ہاتھ خنجر پہ گستاخ کر ۔ تو اب کان میں اسکے سوراخ کر

جو ٹپکے ذرا تیرے خنجر سے خون ۔ تو پھر بیگماں ہو زیاں لاکھ گون
رہا کر اسے بند سے بعد ازاں ۔ کہ تا ہو وے یہ سوئے توراں رواں

غرض گیو نے اسطرح سے کیا ۔ کہ جسطرح خسرو نے فرمایا
رواں ہوکے پیران وہ بشتاب ۔ وہاں سے گیا پیش افراسیاب

حقیقت جو کچھ تھی سو یکسر کہی ۔ ہوئی شاہ توران کو جب آگہی
تو غم سے ہوئیں اسکی آنکھیں پر آب ۔ لگا کرنے افسوس افراسیاب

گئے مرزباں سو جیحوں وان ۔ کیا حکم یوں بر گذرباں کہ ہاں
کہ اس شکل سے ایک ان مرد وہ ۔ جدھر جاوے تم قتل انکو کرو

سپہدار توران بھی پھر بعد ازاں ۔ ہوا آپ پھر فوج لیکر رواں
ہوا گرم بلغرشہ کینہ جو ۔ کہ جانے نہ دے خسرو گیو کو

وہ چلتا تھا ہر روز یہ صد گروہ ۔ لئے ہاتھ تورانیوں کے گروہ
لئے ہر زبان فضل لطف خدا ۔ مددگار تھا خسرو و گیو کا

گئے رفتہ رفتہ وہ جب گھاٹ پر ۔ تو جیحون طغیانی آیا نظر
گیا گیو وہیں گذربانکے پاس ۔ گذرباں لگا کرنے گفتار پاس

کہا یوں سند ہے ترے پاس گر ۔ تو کشتی میں جا شوق سے بیٹھکر
یہ سنکر لگا کہنے وہ پہلوان ۔ سند گم ہوئی راہ میں ناگہاں

گذرباں نے پاسخ دیا یہ کہ خیر ۔ ملیگی نہ کشتی سند کے بغیر
مگر تم یہ اسپ سیہ مجھکو دو ۔ گذر پھر یہاں سے بخوبی کرو

کہا گیو نے تب کہ اے نوجوان ۔ ہمارا خداوند زادہ ہے یاں
نہ دیگا یہ گھوڑا تجھے زینہار ۔ ہمارا نہیں اسپہ کچھ اختیار

گذربان نے پھر یوں کہا اے عزیز ۔ حوالے مرے کیجئے یہ کنیز
یہ سنکر کیا گیو نے یہ بیان ۔ کہ اسکی ہے یہ مادر مہربان

کہا یہ گذرباں نے پھر گیو سے ۔ کہ دو تاج و زر اس لیکر مجھے
پھر اس سے یہ اس پہلوانے کہا ۔ نہ دیگا یہ افسر کہ ہے بے بہا

سوا اسکے یہ ہے نشانی جدا ۔ نہ اسکے لئے کیجے زنہار کد
یہ بولا کہ اپنی زرہ دے مجھے ۔ یہ بولا کہ یہ تو نہ دونگا تجھے

وے اور چندیں زرہ لیجے ۔ نہ ہٹ اس زرہ کیلئے کیجئے
گذرباں یہ کہنے لگا اے عزیز ۔ طلب کی ہے میں نے جو چاہے تجھے

گر انہیں سے دو گے نہ تم ایک بھی ۔ تو یاں سے نہ ہوگا گذارہ کبھی
لگا گیو پھر کہنے نرمی وہاں ۔ کہ لازم تھی ہرگز نہ گرمی یہاں

ولیکن گذرباں ہا تند و سخت ۔ لگا کہنے تب گیو فیروز بخت
کہ ناچار دریا میں آتے ہیں ہم ۔ گذرباں سے پا آپ چلتے ہیں ہم

وہ سمجھا کہ بیہودہ گفتار ہے ۔ کسی کی نہیں تاب نہار ہے
پھر آہستہ خسرو سے وہ پہلوان ۔ یہ بولا کہ اے خسرو خسرواں
مبادا کہیں شاہ افراسیاب ۔ یہاں کرکے یلغار پہنچے شتاب
پھر آخر ہوا بادشاہ عظیم ۔ فریدوں بفضل خدائے کریم
سنی گیو سے جب خسرو نے بات ۔ تو غیرت میں آیا وہ فرخ صفات
گذر کر گئے و لنے پایاب بس ۔ کہ اقبال تھا ہمدم و ہم نفس
پھر اتنے میں پہنچا وہاں مشق آب ۔ کنارے پہ پہنچو تکے افراسیاب
تو وہیں گذربان سے کشتی منگا ۔ اترنے کا شہ نے ارادہ کیا
تو ہرگز نہ جا پانسے دریا کے پار ۔ کہ ہے فوج ایرانیاں بیشمار
غرض پھر گیا شاہ توراں ہیں ۔ بصد رنج و غم سوئے توران میں
بجا لائے وہ شکر یزداں ہاں ۔ ہوئے پیشتر پھر وہانسے رواں
روانہ کیا پیش کاؤس شاہ ۔ ہوا شاد پڑھ کر وہ کیواں کلاہ
گئے پیشوا ہر سہ نام آوراں ۔ گئے اور بھی ساتھ والا سراں
جب آیا وہ کیخسرو نامدار ۔ ہوا دیکھ کر چشم تر شہریار
وہ لایا بجا رسم عجز و نیاز ۔ ادب سے حضور شہ سرفراز
کہ اس تخت پر بیٹھ لے کامدار ۔ وہ بیٹھا تو شادان ہوا تاجدار

پس از رف دریا سے جاو گذر ۔ کہ ہے جسمیں مرغابیونکو خطر
توقف نہیں ہاں مناسب ہے اب ۔ کریں گے وہ یلغار بڑا ہے غضب
فریدونکو لایا تھا یاں کا وہ جب ۔ وہ جیحو نسے گذرا تھا ما اب ست
لگا ورکو اب کے تو دریا میں ڈال ۔ کہ فضل خدا سے مبارک ہے فال
کیا اسنے جیحوں میں گھوڑا رواں ۔ فرنگیش اور گیو بھی بعد ازاں
گذربان تعجب میں تھے بسبر ۔ ہوئے لوگ حیرت زدہ دیکھکر
فرنگیش کیخسرو و گیو کو ۔ جو دیکھا شتابا ہوا کینہ جو
لگا کہنے ہوماں کہ اے بادشاہ ۔ ترے ساتھ آئی بہت کم سپاہ
نگہبان تو ملک توران کا ۔ نہ کر قصد اقلیم ایران کا
فرنگیش کیخسرو و گیو جب ۔ قلمرو میں ایراں کے آتے ہیں سب
کسان و زمیندار کرکے طلب ۔ رقم کرکے اک نامہ با طرب
وہیں طوس و گرگین و گودرز کو ۔ کہا جا کے تم پیشوائی کرو
جہاندار نے با نشاط و خوشی ۔ شتابی سے آرائش شہر کی
اتر تخت سے بھی بغل میں لیا ۔ سر و چشم پر اسکے بوسہ دیا
طلب کرکے پھر اک اورنگ زر ۔ لگا کہنے خسرو سے یہ تاجور
نہ تنہا ہوا خوش شہ بینظیر ۔ ہوئے شاد و خرم امیر و وزیر

## ایرانیون کا کیخسرو کی اطاعت پر کمر باندھنا اور بادشاہ بلند وقار کے حکم کے بموجب تیار ہونا اور بہرجانا طوس کا کیخسرو سے اور اغوا کرنا فریبرز شاہ کاؤس کو اور تیار ہونا سامان جنگ طوس و گودرز کے درمیان اور لشکر کھینچنا دونوں کا اور منع فرمانا کاؤس کا اور طلب کرنا دونوں کو اپنے سامنے اور بھیجنا فریبرز کا کیخسرو کو قلعہ کے جنگ اور تباہ ہونا فریبرز کے لشکر کا اور فتحیاب ہونا شاہ کیخسرو کا ؛

دلیران و گردان والا تبار ۔ وہ جتنے تھے گردن فراز وہاں
یہ خسرو کہ پور پسر ہے مرا ۔ جگر گوشہ نور بصر ہے مرا
ہوئے وہیں خسرو کے فرمانبر ۔ سوا طوس کے سب صغیر و کبیر
کہ تو شاد کاؤس کا ہے پسر ۔ سزا اور وہ دیہیم اورنگ زر

یہ اسنے لگا کہنے وہ شہریار ۔ کہ اے نامداران ایران دیار
تم اسکی اطاعت کرو اختیار ۔ خوشی سے بحکم شہ نامدار
کہ تھی مغز و بے عقل جو طوس تھا ۔ فریبرز سے جا کے کہنے لگا
اطاعت جو خسرو کی تم نے حضور سے ۔ کرو نہیں تو ہے عقل و دانش سے دور

بہت اُسنے اعزاز و اکرام کر
کیا جشن گودرز نے اپنے گھر
بزرگان ایران گئے سب ہاں
یہ کہنے لگا گیو سے ایجوان
نہ خسرو کے آگے میں ہرگز جھکوں
تو اے گیو ہاں اسکو لایا عبث
دلاور جواں ہے قوی جنگ ہے
یہ گفتا سن گیو فرخندہ خو!
ثنا خواں تھا ہرچند وہ پہلوان
کیا طوس کا ماجرا سب بیاں
یہ کہکر گیا اسپ پر ہو سوار
پسر اور نبیرہ تھے ہفتاد و ہست
رکھے ساتھ تھا کاویانی درفش
جو ہو گرم بازار پیکاریاں
بہم دیکھ کر جنگ جوئی شتاب
خبر شاہ کاؤس کو کیجئے!
جو پہنچا یہ فرمان جہاندار کا
مناسب ہے اب اور یوں نے صلاح
کیا طوس نے عرض یوں پیش شاہ
کہ ہے پور شاہ خلائق پناہ
یہ سنکر وہ گودرز کہنے لگا
کرے روح کو اب سیاوش کی شاد
بسانِ فریدوں فرخ خصال
فریبرز کو ہے یہ طاقت کہاں
تو کیوں جہل کا کارفرماں ہوا!
کہا طوس نے تو ہے اے شور بخت
ترا باپ تھا مفلس و ناتوان
ہماری جو کی بندگی اختیار
تو سن گوش جانے کہ کچھ زینہار

خوشی سے دیا طوس کو گنج و زر
رکھا اک مرصع وہاں تخت زر
بفرمان کاؤس شاہ جہان:
تو اب طوس کو جا کے لے آ یہاں
نہ اس جنگلی کی اطاعت کروں
یہ رنج اسکی خاطر اٹھایا عبث
سزاوار دیہیم و اورنگ ہے
یہ بولا کہ کیخسرو نام جو ہے
وہ لے طوس ہر دم تھا نفرین کناں
غضبناک سنکر ہوا پہلوان
سو طوس جنگی پئے کارزار
غرض اس چشم سے گیا سوئے دشت
کہ تھا فتح کی وہ نشانی درفش
تو بس کشتہ ہو فوج ایرانیان
کرے قصد ایران افراسیاب
کہے شاہ جو کچھ وہ سن لیجئے
کہ اے گرد گودرز جنگ آزما
کہ تو اور طوس ہوئے دیاں صلاح
کہ ہوں جا کرو بندۂ بارگاہ
وہ ہے وارث تخت و تاج و کلاہ
سیاوش نہیں پور تھا شاہ کا
نہ ہے ہاتھ پر رسم و آئین و داد
لگا در کو دریائے جیحوں میں ڈال
کہاں تو دلیری یہ جرأت کہاں
مگر تجھ کو اے طوس سودا ہوا
تو کہتا ہے کیا اب سخن ہائے سخت
غریب ایک آہنگر اصفہاں
ہوا تب وہ سردار عالی تبار
نہیں مجھکو آہنگری سے ہے عار

سر چرخ خورشید رخشندہ جب
سر تخت کیخسرو نامدار
وہ اے طوس بے عقل و بے دین و داد
گیا گیو جب طوس بولا یہ تب
وہ ہے عقل و ہوش و خرد سے تہی
فریبرز فرزند کاؤس کا!
کروں اب میں اسکی پرستندگی
بدبیر و فرزانگی فرد ہے
غرض ہو کے آشفتہ و خشمگین
بزرگوں سے گودرز کہنے لگا
دلیران جو با شوکت و جاہ تھے
گیا طوس بھی سامنے بیدرنگ
مقابل ہوئیں جبکہ دونوں سپاہ
نہیں کچھ بھی ہرگز نہ ہو فائدہ
پیام اسنے بھیجا یہ گودرز کو
جو پہنچی شہ نامور کو خبر
سپہ کھینچی اب کس لئے طوس نے
گئے طوس و گودرزیاں سو بہم
جو شہ شیر شاہی سو آیا یہاں
نبیرے کو شاہی حضور پدر
ہوا کشتہ ناحق وہ بیچارہ آہ
کرے یعنی خسرو کو اب بادشاہ
دلیرانہ آیا وہ عالی تبار
دلیراں بحکم شہ دادگر
ہوا یہ سچ ہی کہ گودرز کا ہے پور تو
ہوا مجھسے گستاخ یوں ہے غضب
نہ سردار زادہ نہ فرزند شاہ
دیا وہیں گودرز نے یہ جواب
کہ خوبی بشر کی ہے مردانگی

ہوا جلوہ گر دوسرے روز جب
ہوا رونق افزا بجاہ و وقار
نہ آیا تو گودرز فرخ نہاد
کرے ہے مسخر ترا باپ اب
نہیں ہے سزاوار تاج شہی
رکھے ہے دلیری و فہم و ذکا
بجالاؤں رسم درہ زندگی
دلیر و شجاع و قوی مرد ہے
حضور پدر گیو آیا وہیں!
مٹاؤں جہاں سے نشاں طوس کا
وہ سب دو ہزار اسکے ہمراہ تھے
سواران جنگی لئے بیدرنگ
لگا کہنے تب طوس زریں کلاہ
اگر شاہ توران کا ہو مدعا!
کہ پیکار موقوف یکدم رکھو
کہ گودرز اب چڑھ گیا طوس پہ
خرابی پہ کیوں تو نے باندھی کمر
حضور جہاندار کیواں علم!
فریبرز ہو بادشاہ جہاں!
نہیں پہنچے زینہار اے نامور
مناسب یہی ہے کہ کاؤس شاہ
کہے وہ سزاوار تاج و کلاہ
گیا کچھ نہ خوف و خطر زینہار
ہوئے تابع خسرو نامور
تو دیوانہ ہے اور وہ تھا تند خو
مگر آپ کو یوں گیا بھول اب
نہ زینہار تھا صاحب عز و جاہ
کہ خاموش اے طوس خانہ خراب
ہنرمندی و خلق و فرزانگی!

میرا باپ تھا کاوہ نیک مرد — تہور میں یکتا دلیری میں فرد
کیا عہد ضحاک کا اُسنے چاک — نہ لایا ذرا دل میں کچھ خوف و باک
فروزندہ کاویانی درفش ! — وہ کاوہ ہی طوس زرینہ نقش
کہ جسکا بشر میں ہوں جنگی سوار — مرا تیر و نیزہ ہے جوشن گزار
یہ طاقت کہاں اور تیری تاب کیا — جو ہو ساتھ میرے تو جنگ آزما
کہا طوس نے اے سرافراز پیر — یہ گفتار تیری نہیں دلپذیر
اگر ہے تو مرد شجاع و دلیر ! — تو میں ہوں شجاعت کے بیشے کا شیر
گراں کوہ سا گر ترا گرز ہے — میری تیغ بھی آب البرز ہے
کرے تیر جوشن سے تیرا گذر — سناں میری اُترے جبلکا جگر
ہوئی جبکہ باہم یہ گفتار سخت — لگا کہنے تب شاہ فیروز بخت
کہ ناحق بہم کینہ آور نہ ہو ! — نہ بولو زیادہ بس اب چپ رہو
یہ گودرز بولا کہ کیجیے طلب — فریبرز کو یا اسے تب
جسے دیکھیے لایق سروری — سزاوار شائستہ برتری !
ولیعہد شاہا اُسے کیجیے — بلندی و جاہ و حشم دیجیے
لگا کہنے شاہنشاہ نام جو — کہ دونو میں یکتا ہیں رُو در رُو
کروں میں جو رتبہ بلند ایک کا — تو پھر دوسرا مجھسے ہووے خفا !
میں اب اور کرتا ہوں تدبیر نیک — کہ خوشنود راضی ہو جس سے ہر ایک
یہ کہکر کیا شہ نے انکو طلب — وہ جب آگئے واں یہ کہا اُسنے تب
بلند ایک دژ بہمن ہیں جدیں — سر کوہ نزدیک دریائے نیل !
نکلتی ہے آتش وہاں سے مدام — اور اس قلعہ میں دیو کا ہے مقام
کرے فتح جو ہو مبارک وہیں — اُسے بادشاہی ایران زمیں
یہ کی جب کہ گفتار کاؤس نے — کہا تب یہ گودرز اور طوس نے
کہ اور اُس سی تدبیر بہتر نہیں — یہ سنکر فریبرز بولا وہیں !
مجھے پہلے اب بادشاہ حکم ہو — کہ جا کر کروں فتح اس قلعہ کو
فریبرز کو شہ نے رخصت کیا — سپہ لیکے طوس اُسکے ہمراہ گیا
وہ پہنچے جو نزدیک حصن متین — تو دیکھی زمیں سربسر آتشین
ہوا ہو گرم ہوئی تھی آتش فشاں — ہوئے سوختہ واں بہت پہلوان
کیا بستہ یک ہفتہ گرد حصار — تردد کیا خوب لیل و نہار
ولیکن درون نہ آیا نظر — ہوئی فوج جنگی تبہ سربسر
فریبرز اور طوس ہو تفتہ جاں — پھر آئے حضورِ شیروان
شہنشہ نے بعد اُسکے با کروفر — کیا وہیں خسرو کو رخصت ادھر
سپاہ گراں لیکے پہنچے وہ جب — کسی نے ملکزادہ کو وقت شب
بتا خواب میں اسم اعظم دیا — خدا نے غرض رحم اُس پر کیا
ہوا جب کہ بیدار وہ نام جو — رقم کر کے کاغذ پہ اس اسم کو
لگا کہنے یوں پہلواں سے کہ ہاں — سر نیزہ اب باندھکر یہ جوان
تو رکھو اسکو دیوار پر قلعہ کی ! — کہ تا کار مشکل ہو آسان ابھی
جو کچھ اسکو خسرو نے فرماں دیا — وہی گیو جنگی نے انصرام کیا !
وہ کاغذ رکھا جبکہ دیوار پر — ہوا ظاہر اک ابر تاریک تر
بلند اک ہوئی بانگ اُس روز قلعاں — کہ جسطرح سے رعد کا ہو فغاں
شکستہ ہوا جب وہ جادو سخت — لگا کہنے تب خسرو نیک بخت
کہ یکبارگی تیر باراں کرو — توقف کو اب راہ ہرگز نہ دو !
لگی ہونے پھر بارش تیر واں — ہزاروں ہوئے دیو تسخیر واں
نمایاں ہوئی روشنی دمبدم — ہوئی دفع واں تیرگی یکقلم !
در روز نمایاں ہوا تب وہیں — گیا قلعہ میں خسرو پاک دین
ہوا قلعہ تسخیر با گنج و زر — ہوئی ہمسفر ان کے فتح و ظفر
بنا ایک خسرو نے گنبد لیا — کہ رفعت سے وہ ہمسر چرخ تھا
سپہر اک سال کے بعد خسرو گیا — حضور شہنشاہ کشور کشا
وہاں سے سپہدار عالی جناب — گیا جانب ملک افراسیاب
کیا فتح اس قلعہ کو بھی وہیں — بفضل خدائے جہاں آفریں
ہوا شاہ کاؤس بس دیکھ کر — لگا کہنے اے خسرو نامدار
سپہر خلافت کا نیر ہے تو — سزاوار اورنگ افسر ہے تو
جہاندار کاؤس فیروز بخت — جو سمجھا کہ زیبا ہے خسرو کو تخت

## کاؤس کا خسرو کو تخت پر بٹھانا اور ممتاز بنانا اور اسکا توران پر کمر باندھنا

بٹھایا جہاندار نے تخت پر — رکھا سر پہ خسرو کے دیہیم زر
کیا حکم پھر یہ کہ سب نامدار — اطاعت کریں اسکی لیل و نہار

یہ فرمادیا جب کہ کاؤس نے    تو وہیں فریبرز اور طوس نے
اطاعت ہے خسرو کی پھیرا نہ سر    لگے چاکری کرنے شام و سحر
سپہدار کیخسرو خوش نہاد    ہمیشہ تھا مصروف انصاف و داد
بہت اس سے راضی تھا لشکر تمام    رعیت تھی آسودہ و شادکام
یل نامور رستم و زال زر    ہوئے شاد و خرم یہ سنکر خبر
وہیں بادل و خرم و شادماں    ہوئے سیستاں سے ادھر کو رواں
جو نزدیک پہنچے تو باصد طرب    گئے پیشوائی کو سردار سب
جب آیا قرین رستم نامدار    اٹھا تخت سے خسرو نامدار
کہا یوں سیاوش کا تو دایہ ہے    ہمارا بزرگ سے گرا نمایا ہے
مددگار میرا ہو شام و سحر    کہ لوں جا کے ترکوں سے خون پدر
بہم ملکے دونوں ہوئے اشکبار    یہ کہنے لگا رستم نامدار
کہ ہوں میں ترا بندۂ کمترین ہا    تو ہے شاہ شاہان روئے زمین
ہوا زال سے پھر بغلگیر شاہ    لگا کرنے شفقت جہانگیر شاہ
تہمتن نے خسرو کو تحفے دیئے    بہت پیشکش لال و گوہر کے
گئے پیش کاؤس روز دگر!    بہم خسرو و رستم و زال زر
کیا شاہ نے جشن وال ورایک    بآئین فرخندہ طور نیک!
وزیر و امیران و شہزادگان    گئے سب بزرگان ایران وہاں
ملک سے یہ کیخسرو تاجور    کہ تھا جسکو مطلوب کین پدر
یہ بولا کہ کین پدر جب تلک    نہ لوں شاہ توران سے میں بتنگ
نہیں مجھکو زنہار آرام و خواب    نہ ہرگز شکیب و قرار و نہ تاب
نہ مسرور میں تخت و افسر سے ہوں    نہ شاداں زر و گنج و گوہر سے ہوں
یہ پھر زال و رستم سے شہ نے کہا    کہ اے پہلواناں کشور کشا!
کروگے مدد اس کی تم وقت جنگ    یہ رستم نے پاسخ دیا بے درنگ
شہا پیشتر ملک افراسیاب    کیا میں نے جاکر تباہ و خراب
اور اب یہ سپہدار عالی گہر    خدیو جہاں خسرو نامور
کرے قصد تسخیر توراں کا جب    کروں کو بھی جانفشانی میں اب
فریبرز گودرز اور طوس و گیو    یہ جتنے تھے گرداں گیہان خدیو
شہنشاہ نے ہر اک سے یوں کہا    کہو تم تمہارا ارادہ ہے کیا
یہ سنکر لگا کہنے پھر پہلوان    کہ خاطر میں ہم جانفشانی کو ہاں
دیا الغرض اسکو لشکر تمام    بتایا دلیروں کو خسرو کا نام

## جانا کیخسرو بادشاہ کا ساتھ بہت سی فوج کے واسطے ارادے لڑائی کرنے افراسیاب بادشاہ توران کے

جو سالار ایران نے از روئے کین    کیا قصد تسخیر توران زمین!
کیا وہیں ترتیب سب فوج کو    بآئین دلچسپ و طرز نکو
فریبرز کو باصد و دہ جوان    کہ تھے اقربا اسکے سب پہلوان
کیا شہ نے سرکردۂ فوج پیش    کیا ساتھ وہ طوس فرخندہ کیش
جوانمرد گودرز عالی وقار    یل نامور گیو جنگی سوار
نبیرہ پسر لیکے ہفتاد و ہشت    جو رنگین کریں خون دشمن سے دشت
مقرر ہوئے جانب دست راست    بحکم شہنشاہ جوہر شناس
وہ گستہم بھائی جو تھا طوس کا    اسے دست چپ کو مقرر کیا
جو میلاد کے تھے نبیرہ پسر    ہوئے ساتھ گستہم کے سربسر
نژاد پشنگ دلاور سے ہاں    نبرد آزما سی و سہ پہلوان
نژاد تو ابہ دلاور سے بھی    پچاسی جوان بانشاط و خوشی
صد و ہفت تن تخم گولاد کے    کہ یکدست باقوت و زور تھے
گزارہ کے تھے یکصد و پنج تن    نہایت قوی زور اور صف شکن
مقرر ہوئے قلب میں یک قلم    بفرماں کاؤس انجم حشم
وہ بیژن کہ تھا فرزند گیو کا    اُٹھے شاہ کاؤس نے یوں کہا
کہ اے پہلوان بیژن جنگجو!    نہ ہو تا جدا گاہ خسرو سے تو
یہ تھے جسقدر نامور پہلوان    ہر اک ساتھ رکھتا تھا فوج گران
غرض ہو کے رخصت شہنشاہ سے    وہ کیخسرو اس حشمت و جاہ سے
سوئے ملک توراں روانہ ہوا    معین و مساعی زمانہ ہوا
تہمتن بھی لیکر سپاہ گران    گیا ہمرہ خسرو کامران!

## فریبرز کا دوسرے رستہ سے بنیا کے زیردست بادشاہ توران کیطرف روانہ ہونا اور طوس کا

## کلات و خرم کی راہ سے جانا اور سیاوش کے بیٹے فرود کا جو کہ گلشہر کے بطن سے تھا قتل ہونا اور پیران ویسہ کا طوس کے فتحمند لشکر پر رات کو چھاپا مارنا اور فرود کے قتل ہونے پر طوس کو لعنت ملامت کیا جانا

سپہدار کیخسرو پاک دین — گیا جب کہ نزدیک توران زمین
رفاقت میں اب تیرے ہے نامجو — مقرر گیا گیو گودرز کو
ولیکن سیاوش کا ہے اک پسر — فرود جوانمرد فرخ سیر!
وہاں بھول مت کیجیو زینہار — کہ میر در ہے وہ نامدار
یہ سمجھا کے طوس و فریبرز کو — یہی بات کہدو گیو گودرز کو
فریبرز مرد شجاع و دلیر — رواں سوئے صحرا ہوا مثل شیر
گیا متصل لشکر طوس جب — یہ سمجھا فرود جوانمرد تب
نکل قلعہ سے وہ وہیں نامور — ہوا سد راہ طوس کا آن کر
یہ کہہ جا کے اس سے کہ پرخاش کین — ترے ساتھ زنہار ہم کو نہیں
یہ گفتار سن ریو دوں ہی گیا — جو پیغام تھا سو مفصل کہا
ہوا ریو کے ساتھ سرگرم جنگ — کیا ریو کو کشتہ واں بیدرنگ
پسر کو وہاں اُسنے بھیجا اُدھر — کہ لائے فرود دلاور کا سر
گیا طوس پھر آپ ہوکر سوار — سپہ لیکے یکسر پئے کارزار
شتابی سے بس چڑھ گیا کوہ پر — گیا وانسے پھر قلعہ میں دوڑکر
فرود دلاور کا خانودہ تھا — سوار و دلیر و نبرد آزما
گریزاں ہوا اسنہ وہ پہلواں — گیا بھاگ کر قلعہ کے درمیان
جو شبدیز پر طوس کیوقت جنگ — فرود دلاور نے مارا خدنگ
لگا اسپ پر گیو کے ایک تیر — پیادہ ہوا پہلوان دلیر
کہا گیو نے یہ کہ آگے نہ جا — یہ بیژن نے اسوقت پاسخ دیا
یہ کہکر شتاباں ہوا وہ دلیر — پھر اتنے میں آیا ادہر سے جو تیز
ولیکن نہ بیدل ہوا زینہار — پکارا یا سدم کرلے نامدار
فرود دلاور نے از روئے کین — خدنگ ایک پھر اور مارا وہیں
جہاں تھا سوار دلاور فرود — یہ بیژن بھی پہنچا وہاں مثل دود
گیا قلعہ میں ہوکے زخمی جوان — لگا کہنے تب بیژن پہلوان
نہ آئی تجھے شرم کچھ زینہار — دریغ اے جوانمرد جنگی سوار

فریبرز سے تب یہ کہنے لگا — سوئے دشت چپ لیکے گرز وغا
تو کرتا ہر اک ملک یکسر خراب — پہنچتا سر تخت افراسیاب
کلات و خرم میں ہے مسکن گزین — بنایا ہے اک اُسنے حصن حصین
خبردار کوئی نہ جاوے ادہر — کرے اور جانب سے لشکر گذر
روانہ ہوا خسرو کامگار — سوئے راست بارستم نامدار
لئے طوس سوئے کلات و خرم — شتاباں ہوا با فراواں حشم
کہ یاں بہر پرخاش آیا ہے طوس — بعزم دغا فوج لایا ہے طوس
یہ سنکر کہا طوس نے ریو کو — کہ پیش فرود اب شتاباں ہو
تو ہٹ سر راہ سے اے جوان — کہ بیشتر یاں سے لشکر رواں
نہ ہرگز کیا اسنے کچھ اعتبار — نہ آیا سر آشتی زینہار
غرض ریو داماد تھا طوس کا — کیا طوس نے اسکے غم سے بکا
پسر طوس کا بھی ہوا کشتہ واں — یہ سنکر ہوا طوس گریہ کناں
ولیکن مقابل نہ آیا فرود — نہ پیکار کی تاب لایا فرود
لیا طوس نے گھیر اس قلعہ کو — ہوا آکے خونخوار تب رزم جو
کیا طوس نے آخر اسکو زبون — ہوئی فوج خونخوار کی غرق خوں
نکل قلعہ سے پھر فرود دلیر — مقابل ہوا طوس کے مثل شیر
جو کشتہ ہوا بادپا طوس کا — گیا پھر گیو وہیں بہر دغا!
پسر گیو کا بیژن پہلوان کہ — گیا سامنے کرکے گھوڑا رواں
کہ جبتک نہ اسکو کروں غرق خون — قسم ہے کہ ہرگز نہ پائیگا پھر اماں
کیا کشتہ اس تیر نے اسپ کو — پیادہ ہوا بیژن جنگ جو!
تو یک لحظہ تاخیر کر اور درنگ — کہ ہے ساتھ تیرے تمنائے جنگ
گیا پہلوان کی سپر سے گذر — ہوا بند جوشن میں تیر آنکر
دلیری سے نیزے کو جولاں دیا — فرود دلاور کو زخمی کیا
کہ اک تن پیادہ سے بھاگا شتاب — اقامت کی لایا تو ہرگز نہ تاب
مقابل پھر آیا نہ کوئی جوان — کیا قلعہ سے تیر باراں وہاں

سوا اسکے پھینکے بہت خار سنگ    ہوا خستہ بیژن بمیدان جنگ
پس کوہ جب مہر روشن گیا    سوئے خیمہ تب انکے بیژن گیا
لگا کہنے یوں طوس کھا کر قسم    کہ حملہ کناں ہوکے تا صبحدم
کروں فتح اس قلعہ کو بیگماں    نہ چھوڑوں کسی کو بھی زندہ وہاں
پری چہرہ گلچہرہ کو وقت شب    یہ آیا نظر خواب یعنے کہ اب
لگی آگ اس قلعہ میں ناگہاں    ہوئے سب بسر سوختہ مردمان
ہوئی خواب سے جب کہ بیدار تب    پسر سے کہا قصۂ خواب سب
لگا کہنے گلچہرہ سے یوں فرود    کہ ہرگز مجھے زیر چرخ کبود
نہیں غم کچھ اے مادر مہرباں    کہ سب کو آخر فنا بیگماں
اگر میں بھی کشتہ ہوں مثل پدر    تو کیا چارہ پیش قضا و قدر
ہوا جلوہ گر مہر تابندہ جب    سپہ لیکے طوس جوانمرد تب
ہوا حملہ آور بسوئے حصار    دلیری لگے کرنے مردان کار
در روز شکستہ ہوا پھر وہیں    گئے دژ میں سب کھینچکے تیغ کیں
یکایک بہ اسدم فرود دلیر    ہوا رزم جو آکے مانند شیر
دلیرانہ پھر بیژن جنگ جو    ہوا اس جوانمرد کے روبرو
فرود دلاور نے از روئے کین    رہا اک کیا زخم اسپر وہیں
اثر کچھ نہ جوشن نے ہرگز کیا    گیا ٹوٹ نیزہ بحکم خدا
دگر بار یہ چاہے تھا وہ جوان    کہ بیژن کو لے زیر گرز گران
ولیکن کہیں گاہ سے بید ریغ    رہام دلاور نے ماری جو تیغ
تو کشتہ ہوا مرد جنگی فرود!    فغاں اک اٹھا زیر چرخ کبود
کرے وائے افسوس مثل پدر    جوانی میں کشتہ ہوا یہ پسر
غرض اسکی ماں دوڑی آئی وہاں    ہوئی اسکے ماتم میں نالہ کناں
پھر اپنا شکم کرکے خنجر سے چاک    کیا آپ کو اس نے وہیں ہلاک
دہاں آکے بہرام نے طوس کو    کہا کرکے نفرین کہ اے تند خو
پہنچی خبر ہائے خسرو کو جب    خدا جانے کیا تجھ پہ آوے غضب
ہوا طوس کو زیر چرخ کبود    فراوان غم پور درد و فرود
وہاں سے بصد شوکت و کر و فر    کیا طوس نے کوچ پھر پیشتر
پھر اک راہ میں اور آیا حصار    جواں اک پلاساں تھا واں قلعہ دار
نکلکر پلاساں ہوا گرم کین    کیا کشتہ بیژن نے اسکو وہیں
رواں واں سے لشکر ہوا پیشتر    یہ سالار توران نے سنکر خبر
تژاوہ کو بھیجا برائے نبرد    پکارا وہ آئے جو ہو کوئی مرد
گیا سامنے بیژن پہلوان    ہوا کارزار بہ تیغ و سنان
پھر اک گرز بیژن نے مارا کہ بس    رہی جنگ کی پھر نہ اسکو ہوس
تژاوہ گرا اسپ سے ہو جدا    پریشاں ہوا مغز بدخواہ کا
یہ چاہے تھا بیژن کہ پھینکے کمند    کرے تا کہ بدخواہ کو اسکے بند
کہ اتنے میں گھوڑوں کو کرکے رواں    سواران تورانی آئے وہاں!
تژاوہ کو وانسے اٹھاکے گئے    نگاور پہ اسکو بٹھاکے گئے
ولیکن نہ پھر جنگ کی لا کے تاب    گئے بھاگ کر پیش افراسیاب
ہوئے وانسے پیران ویسہ رواں    پئے جنگ پرخاش ایرانیاں
سواران ترکی لئے چہل ہزار    نبرد آزمایان و مردان کار!
ہوئے کاسہ رود آئے تورانیاں    کہ لشکر تھا ایرانیوں کا وہاں!
خطر گیو سے بسکہ پیران کو تھا    تو ناچار بقصد شبخوں کیا!
غرض مست و مدہوش غافل تھے سب    دلیران ایران زمیں وقت شب
کہ پیران سپہ لیکے آیا وہاں    ہزاروں کئے قتل ایرانیاں!
خطرناک بیدل ہوئی سب سپاہ    روانہ ہوا طوس پھر صبحگاہ
فریبرز کے آگے شاکی ہوا    فریبرز کا پر الم دل ہوا!
گیا نامۂ خسرو نامور    بنام فریبرز عالی گہر
لکھا تھا کہ ہے طوس تقصیر وار    نہ لایا بجا حکم وہ نابکار
بسوئے کلات و خرم و گیا    مرے بھائی کو قتل ناحق کیا
غرض طوس کو قید کر بھیجیو    خطا کی سزا اسکو اب دیجیو
بفرمان کیخسرو نامور    فریبرز نے طوس کو باندھ کر
کہا سخت دشنام و بیشمار    کیا بخت نے میں ذلیل و خوار
رکھا اسکو زندہ میں شام و پگاہ    ہوا آپ سالار یکسر سپاہ
لکھا پھر یہ پیران کو نامہ کہ ہاں    کہ شبخوں نہیں کار جنگ آوران
اگر ہے جوانمرد تو بید رنگ    دلیروں کے آ سامنے بہر جنگ
فریبرز کا جب کہ نامہ پڑھا    تو پیران نے یہ اسکو پاسخ دیا
کرینگے بہم بعد یک ماہ جنگ    مہیا ہے یاں گرز تیر و تفنگ
غرض جب گیا اک مہینہ گذر    وہ لشکر مقابل ہوئے آکر

## لڑائی کرنی فریبرز کی ساتھ لشکر پیران کے اور شکست کھانی آنے نزدیک کیخسرو اندر توران کے

غرض جب گیا اک مہینہ گذر
وہ لشکر مقابل ہوئے آنکر

صف آرا ہوئے آنکر ہر دو سو
دلیران جنگ آوراں کینہ جو

مبارز لگے چاہنے کینہ خواہ
ہوئی گرم پیکار یکسر سپاہ

ہوا جب طرف گیو ناوک فگن
ہزاروں ہی کشتہ ہوئے پیل تن

ہوئے قتل ترکان ادہر بیشمار
بیاباں ہوا خون سے لالہ زار

ہوئے حملہ آور سوئے قلب گاہ
کیا آکے ایرانیوں کو تباہ

ہوا جب فریبرز جنگی ستوہ
گیا دوں ہی میداں سے بالائے کوہ

ولیکن وہیں گیو مرد دلیر
لگا کہنے یوں اے سرافراز پیر

نہ ٹھیریگا پیران کے گر روبرو
رہے گی بھلا خاک پھر آبرو!

اگر کوہ ہووے تو کندہ کروں
سر سربلنداں افگندہ کروں

پھر اتنے میں گستہم آیا وہاں
ہوئے متفق آکے جنگی جوان

کہ مرجائیے کرکے اب کارزار
نہ منہ موڑیئے جنگ سے زینہار

یہ بیژن نے جب جاکے اس سے کہا
فریبرز نے تب پاسخ دیا!

یہ بیژن سے گودرز کہنے لگا
کہ تو اب فریبرز کے پاس جا

مناسب نہیں ہے یہ اے نامدار
کہ بھجواؤں اپنا درفش اب ادہر

علمدار کو قتل کرکے وہاں
علم لیکے آیا وہ جنگی جوان!

سر خلق گردان جنگ آزما
بتا روم خنجر و تیغ سہتا

جوان نسل کاؤس گستہم کے
بہت وقت پیکار رالے گئے

وہ خویشان پیران افراسیاب
ہزار و دو صد مرد والا صفات

سوا اسکے ترکان ایرانیاں
ہوئے کشتہ جتنے کروں کیا بیان

سوئے خیمہ ترکاں گئے شاد دل
ہوئے بند سے غم کے آزاد دل

سپے سروراں خلعت پرگہر
برائے سپاہ شاہ نے گنج و زر

پر اس فتح پر صرف قانع نہ ہو
ذرا دل میں اپنے یہ تم سوچ لو

شب و روز تم کامرانی کرو
بعیش و طرب زندگانی کرو

جہانمیں نرکھوں نشان نہاں
باقبال شاہنشاہ نام دار

غرض جبکہ لشکر ہوا پائمال
فریبرز تب بادل پر ملال

ہوا شہ کو تنہا نہ لشکر کا غم
ہوا اور اسکو پر ادر کا غم!

ادہر نامداران ایران زمین!
ادہر لشکر ترک جویائے کین

ہوئی آتش جنگ افروختہ!
ہوا خانہ آشتی سوختہ

گئے گیو بیژن جو میدان میں
تو برپا ہوا حشر اک آنمیں

نبرد آزما، بیژن پہلوان
جدہر کو گیا لیکے تیغ و سنان

ولے اور جانب سے تورانیان
جہاں تھا فریبرز آئے وہاں

دلیراں ہوئے کشتہ ہنگام جنگ
فریبرز پر واں ہوا وقت تنگ

ہٹا جائے تھا وانسے گودرز بھی
کہ گودرز کی فوج مغلوب تھی

تو ہے صاحب گرز تیر و خدنگ
جہانمیں بہت تو نے دیکھی ہے جنگ

تماشا دیکھو وقت دغا
یہ پیران دلیہ تو ہے جیسے کیا

کروں قتل لشکر کو اک آن میں
نہ چھوڑوں میں اک ترک میدانمیں

یہ گودرز گستہم جنگی بہم
لگے کہنے میدان میں کھاکر قسم

قدم الغرض کرکے محکم وہاں
ہوئے گرم پیکار جنگ آوران

بھلا کسطرح سے میں آؤں ہاں
کہ غالب ہے اسوقت تورانیاں!

یہ کہہ اس سے پہنچا یہاں آپ کو
درفش اپنا یاں بھیجئے نام جو

فریبرز نے یہ کہا اس سے جب
ہوا جنگجو بیژن پر غضب!

کروں کیا بیاں ماجرائے ستیز
کہ برپا تھا اک دشت میں رستخیز

رواں خون تھا مانند دریائے آب
سر پہلواناں تھے مثل حباب

رہا زندہ گودرز با بست و تن
ہوئے کشتہ ہفتاد شمشیر زن

ہوئے کشتہ میدانمیں وقت جنگ
زمین خون سے ہوگئی یکسر لالہ رنگ

رہی لیک توراں کی غالب سپاہ
ہوئی فوج ایران سراسر تباہ

ہوا سنکے خوش شاہ افراسیاب
زرہ و عنایات شاہی شتاب

روانہ کیا اور یہ نامہ لکھا
بڑا نام تم نے کیا مرحبا

کہ کیخسرو و رستم پہلوان!
ادہر لیکے آوینگے فوج گران

خوشی سے یہ پیران نے پاسخ دیا
کہ خسرو اور رستم گرد کا

ادہر ترک خونخوار تھے شادکام
ادہر اہل ایران تھے غمگین تمام

شتابی رواں ہوکے پہنچا وہاں
کہ کیخسرو نامور تھا جہاں!

کہا یونکہ مثل پدر بے گناہ
ز رود دلاور ہوا کشتہ آہ

کئی دن تلک اسنے ماتم رکھا — شب و روز انکھونکو پرنم رکھا
شکیب و صبوری تو کر اختیار — کہ چارہ قضا سے نہیں زینہار
چھڑایا وہیں قید سے طوس کو — لگا کہنے پھر خسرو نام جو
تہمتن نے وہیں پذیر کیا! — ولے طوس خسرو سے کہنے لگا
ملاؤنگا نیں سکو تہ خاک و خون — تلافی تقصیر سابق کروں!
تو کی عرض رستم نے اے بادشاہ — سزا اور چتر و سریر و کلاہ
جو آوے گا لے فوج افراسیاب — تو میں ہونگا ہمرزم اسکا شتاب
بزرگان ایران و رستم بہم — گئے اور کہا اے ثریا علم!
یہ کہہ سوگ سے پھر اٹھایا اسے — بزم مسرت بٹھایا اسے
کرے رستم پہلوان جا شتاب — پئے جنگ پیران خانہ خراب
کہ مجھکو اجازت ہو پھر ایکبار — کروں جا کے پیران سے تا کارزار
یہ سنکر ہوئے رستم پیل تن — لگا دیکھنے سرور انجمن
اجازت ہو کافی ہے طوس دلیر! — کریگا یہ پیران ویسہ کو زیر!
یہ سن طوس کو اسنے رخصت کیا — دیا حکم گودرز کو تو بھی جا

## دوسری بار جانا طوس کا واسطے جنگ پیران کے اور خراب و خستہ و قید ہونا اندر قلعہ کے

سپاہ لیکے پھر طوس جنگی جوان — ہوا سوئے پیران ویسہ رواں!
بہم ہر دو لشکر ہوئے گرم جنگ — رہی سات دن جنگ گرز و خدنگ
جدا ہو کے لشکر سے اپنے گیا — کیا ہم نبرد آن کے سر کو جدا
کہا وہیں گودرز نے طوس کو — توقف ذرا کر تو لے ناجو
گیا گیو دوڑا کے شبدیز کو — ہوا ساتھ ہومان کے پیکار جو
نہ کوئی ہوا کامراں زینہار — گئے پھر سوئے لشکر انجام کار
وہاں ساحر اک شخص زور تھا — کہ بازور تھا نام اس شخص کا
وہاں جادو ایسا تو کر اے جوان — کہ ہو بارش برف باراں یہاں
یہ سنکر سر قلعہ کوہسار — وہ ساحر ہوا جا کے مشغول کار
نہ گرتا تھا اک قطرہ بھی اور بطرف — برستی تھی لشکر میں ایرانکے برف
پھر اتنے میں پیران ویسہ وہاں — ہوئی حملہ آور بہ فوج گراں!
ہر اک جا تھی برف اور جاری تھا خون — سواران ایران پڑے تھے نگون
الہی تو کر فضل احسان شتاب — کہ ووزاں برف باراں شتاب
کوئی غیب سے مرد فرخ سیر — رہام دلاور کو آیا نظر!
یہ دیکھا تو چھوٹے سے وہیں اتر — پیادہ گیا قلعہ کوہ پر
جوانمرد سے جا … کے ازرو کیں — پس پشت ہاتھ اسکے باندھے وہیں
ہو قید … ور خانہ خراب — ہوئی دور وہ برف باری تمام
ہوا دن تمام … ر دونوں سپاہ — گئے رو بگہ سے سوئے خیمہ گاہ
وسے لکھی … قیامت یہاں — کہ کم بھی بہت فوج ایراں یہاں
غرض ناتاب … وا اضطراب — گئے سوئے کوہ ہمایوں شتاب
غرض تا محل پرغم
کیا کر کے یلغار نزدیک جب — مقابل ہوا آ کے پیران بھی تب
ہوا آٹھواں روز جب آشکار — تو سید انیں ہومان دلاور سوار
بہت گرد ایران ہوئے کشتہ جب — کیا طوس نے قصد پیکار تب
کہا گیو سے پھر کے اے شیر مرد — تو ہومان سے اب جا کے ہو ہم نبرد
گہے گرز تھا گاہ تیغ و سنان — لڑے خوب باہم وہ دونو جوان
دلیروں نے پھر تیر باراں کئے — بہت پہلوان لشکے بیجان کئے
لگا کہنے پیران کر اب زود تر — یہاں سے تو جا قلعہ کوہ پر!
لڑے کچھ نہ ترکو نکو پہنچے گزند — تباہ ہو وہیں ایرانیاں مستمند
ہوا ابر تیرہ نمایاں وہیں — ہوئی بارش برف و باراں وہیں
ہر اک جوش سردی سے تھا کانپتا — ہوئے سب کے بیکار روان سست دیا
بہت قتل ایرانیوں کو کیا! — ضرر برف سے کچھ نہ پہنچا ذرا
بصد زاری و عجز پیر و جوان — لگے مانگنے یہ دعا ہر زباں
قرین اجابت ہوئی یہ دعا — کرم حق نے بیچارگاں پر کیا
کہ انگشت سے وہ خجستہ شعار — کرے ہے اشارہ سوئے کوہسار
وہ ساحر تھا از بسکہ مشغول کار — نہ تھی کچھ خبر اسکو واں زینہار
کہا پھر یہ اسنے کہ ہاں زود تر — تو اس برف باراں کو اب دور کر
اتر کوہ سے پھر گیا پیش طوس — اسے قتل لا کر کیا پیش طوس
پھر آیا سحر ہو کے پیراں سوار — ہوا آ کے آمادۂ کارزار
زبوں ہو کے ناچار سوئے عقب — وہ لڑتے ہوئے ہٹتے آئے تھے سب
حصار ایک تھا کوہ پر استوار — کیا زخمی و خستہ نے وال قرار

سر دامن کوہ طوس دلیر ہوا لیکے لشکر کو آرام گیر !
نہ پیراں سے ہو مانے اسدم کہا کہ محصور کرنے سے کیا فائدہ
پسند آئی اسکو نہ یہ گفتگو ! کہ تھا بر سر کینہ و کینہ جو !
خوشی سے دلیران ایران دبا لسے صرف کرتے تھے لیل و نہار
وہاں آئے ترکان پیکار جو کیا آکے محصور واں طوس کو
سر راہ مسدود مت کیجئے عدو ہر جا دیں جانے ادہر دیجئے
بہت قلعہ میں ٹلہ و آب تھا مہیا تھا سامان ہر اک قسم کا
بد اندیش سے باسنان و خدنگ دلیرانہ کرتے تھے ہر روز جنگ

## طوس کی مدد و استعانت سے رستم پہلوان کا قلعہ ہمایوں میں پہنچنا اور کاموس وشنگل اور خاقان چین کا لشکر کثیر کے ساتھ پیراں کی امداد کے لئے آنا رستم کے جنگ کا ہونا کاموس وشنگل کا رستم کے ہاتھ سے مارا جانا اور افراسیاب کا رستم سے ڈر جانا

سنی خسرو نامور نے خبر کہ محصور ہے طوس والا گہر
یہ سنکر وہیں رستم پہلوان ہوا سوئے کوہ ہمایوں رواں
یہ گودرز سے طوس کہنے لگا کہ آیا تہمتن تو جا پیشوا !
جو کچھ ماجرا تھا کیا سب بیان کہا یہ کہ اے پہلوان جہاں
وہ بولا کہ خاطر کو اب شاد رکھ غم و فکر سے دل کو آزاد رکھ
تہمتن کے لینے کو آیا وہیں ملا جب تو یہ عذر لایا وہیں
بہت اسکی رستم نے دلجوئی کی گئے قلعہ میں پھر بفرط خوشی !
بلا سرفراز ایراں دیار ! یہ بولے کہ اے رستم نامدار
ہر اک کی تسلی تہمتن نے کی ہوئی اسکے آنیسے سبکو خوشی
لکھا اسنے تھا شاہ توران کو ! کہ کرکے زبون فوج ایران کو
کہ کوہ ہمایوں ہے یہ وہ حصار نہیں تاب جنگ و نہیں اب نبہا
سپہدار توراں نے دو پہلوان گئے سوئے کوہ ہمایوں رواں
سرافراز گرداں چین و ختن توانا و پیل و فگن پیل تن
روانہ تو کر اور بھی کچھ سپاہ کرے تا کہ ایرانیوں کو تباہ
نہ تنہا گئی فوج ترکان چین روانہ ہوا آپ خاقان چین
شتابی سے پیران شامل ہوئے پے جنگ پرخاش مائل ہوئے
وہاں پیش کاؤس پیراں گیا ثنا خوان ہوا رستم گرد کا
یہ کہنے لگا ہوکے وہ گرم و تند کہ آگے میرے تیغ اسکی ہو کند
تو بس لاؤں رستم کا دم تاکمیں ملاؤں میں سب ستی خاک میں
یہ گفتار سنکر ہوا شاد دل ہوا بند سے غم کے آزاد دل
تہمتن کو کرکے طلب یوں کہا کہ یاور ہو اب جاکے تو طوس کا
کیا کرکے یلغار نزدیک جب ہوا خرم و شادماں طوس تب
شتابی سے اسنے بفرط خوشی تہمتن سے جاکر ملاقات کی
تو ایرانیوں کا ہے پشت و پناہ یہاں تو نہایت ہوئے ہم تباہ
پھر آئے بہم سوئے زر پہلواں دو روز تک طوس جنگی جوان
رہا میں حفاظت کو وشکی یہاں نہ ڈھنگ آسکا پیشتر اے جواں
تہمتن سر تخت بیٹھا وہاں یمین و یسار اسکے سب پہلوان
ہوئی زندگی تیرے آنے سے یہاں وگرنہ نہ تھی ہمکو امید جان !
خبر لاؤں پیراں کے لشکر کی اب کروں میں بیان آگے احوال سب
کیا میں نے محصور اے بادشاہ پر اک در سے ہے لی انہونے پناہ
جو فوج اور بھیجو تو ان کو شتاب کرونگا میں ہلاک و اسیر و خراب
جوانمرد کاموس و شنگل دلیر دلیری کے بیٹھے کے فرزند شیر
سوا اسکے خاقان چین کو لکھا کہ پیران کی امداد کو خسروا
بہم بسکہ دونوں میں اخلاص تھا گیا پاس خاقان کے اخلاص کا
تہمتن سے پہلے یہ پہنچے وہاں کہ تورانیاں خیمہ زن تھے جہاں
غرض آکے جب رستم پہلوان ہوا شامل فوج ایرانیاں !
کہ رستم ہے ایسا سوار دلیر مقابل نہیں جسکے غرندہ شیر
تو کرتا ہے تعریف کیوں اسقدر کبھی سامنے آئے میدانیں اگر
جو میدان جنگ میں دوڑا ابھی کرو سربسر دشت کو بحر خوں !
گیا پھر وہیں پیش خاقان چین ! کہا اسنے اے شاہ روئے زمین

تو ہے یاں نگہدار تورانیاں
تو ہو قلب میں با سپاہ گراں
یہ سنکر ہوا وہ قرین طرب
ادہر آگئے پیران خاقان بہم
خروشاں ہوئی نائے ترکی وہاں
لے یاد دوں ہی خدا کو کیا
کہ تھا اشکبوس اس دلاور کا نام
لگے کرنے وہ نیزہ بازی وہاں
ہوئی کارگر گرز کی بھی نہ ضرب
لے اسقدر گرز کاری لگا
جو زخمی وہ رہام یل پھر گیا
ہوا نعرہ زن جا کے مانند شیر
پھر اشکبوس نبرد آزما
نہ اک تیر بر سر ہوا کارگر!
ہوا اسکے سینے پہ کیا کارگر
جو دیکھا کہ ہے برق خونابہ بر
تو اسے گرو بیراں کے تھے درست
خطر سے نہ آیا کوئی نامور
کیا رات کو سب نے آرام خواب
لگا کہنے لشکر سے خاقان چین
تہمتن سے لیتا ہے از روئے کین
کیا اسپ کو سوئے میدان روان
تہمتن کا شاگرد الوائے یل!
کیا ترک نے جبکہ نیزہ روان
لگا کہنے رستم سے وہ پہلوان
وہ بولا کہ جب صید آوے نظر
تہمتن شتابی چورا سر گیا!
کیا زور کاموس رستم نے جب
کہ شبدیز پر اپنے ہوگے سوار

تو ہے اب مددگار باری رساں
یہ ہے تا قوی پشت جنگ آزماں
گیا اپنے ڈیرے میں ہنگام شب
ادہر رستم و طوس ایم حشم
ہوئے گرم پیکار جنگ آوراں
ذرا دی نہ اندیشہ کو دل میں جا
دلیر و جوانمرد مشہور عام
نہ لیکن ہوئی کارگر کچھ سناں
پھر اس مرد جنگی نے ہنگام حرب
کہ توڑی سپر سر کو زخمی کیا
تو اس ترک نے یہ ارادہ کیا
لگا کہنے اس ترک سے یوں دلیر
سو پیل تن تیر باراں کیا
کماں لیکے رستم نے پھر زود تر
کیا تیر نے پشت سے بھی گذر
ہوا شاہ حیرت زدہ دیکھ کر
کہ رستم ہے مرد توانا و چست
مقابل تہمتن کے با کرّ و فرّ
سحرگاہ نکلا جو پھر آفتاب
کرے نامداران ترکان و چین
کہا سنکے کاموس نے پھر وہیں
دلیرانہ جا کر پکارا کہ ہاں ہاں
کہ بے جنگ اسکو نہ پڑتی تھی کل
تو الوائے جنگی نے دی اپنی جان
مجھے مت سمجھو اشکبوس ایجوان
تو کیونکر نہ غرندہ ہو شیر تر
ہوا اس سے وابستہ سر رخش کا
شکستہ ہوئی درمیانسے نہ تب
کرو میں تہمتن سے پھر کارزار

سحر کرکے میں گرم بازار جنگ
لگا کہنے پیران سے خاقان چین
ہوا مہر رخشندہ جب جلوہ گر
ہوئے لشکر آرا القصہ دغا
وہ انبوہ لشکر جب آیا نظر
نکل خیل ترکان سے اک کینہ خواہ
گیا یاں سے رہام جنگی سوار
جوانمرد جنگی نے از روئے کین
اٹھا گرز مارا جو بالائے سپر
کیا جبکہ گرز گراں نے ستوہ
طرف اپنے لشکر کی موڑی عنان
کھڑا رہ کہ پہنچا ترا ہم نبرد
و لے اتنی تھی دہشت پیلتن
رہا تیر جب سوئے دشمن کیا
ہوا اشکبوس الغرض واں ہلاک
وہ بولا کہ جوں رستم پیلتن
نہیں اپنے لشکر میں کوئی بھی مرد
نہ باہم ہوا پھر کوئی کینہ خواہ
تو میدان میں گردان پیکار جو
کہو کونسا آج جنگ آزما
کہ رستم سے کرتا ہو میں جاکے جنگ
شتاباں ہوا سے رستم نامدار
دلیرانہ آیا سوئے رزم گاہ!
دواں کرکے میدان میں رخش کو
ڈرو میں نہ ہرگز ترے شور سے
دلیری سے کاموس نے پھر کمند
پکڑ لی تہمتن نے پھر وہ کمند
ہوا بلکہ کاموس زیں سے جدا
تہمتن نے پھر جلد کھینچی کمند

کروں قافیہ فوج ایران کا تنگ
پئے رزم یکدل ہیں ترکان چین
دلیروں نے کینے پہ باندھی کمر
گیا نہ فلک پر فغاں بوق کا
گیا سوچ میں رستم نامور
شتاباں ہوا سوئے ناوردگاہ
ہوا جاکے آمادۂ کارزار!
سر ترک پر گرز مارا وہیں
تو اسوقت رہام نے لی سپر
گیا وہاں سے رہام پھر سوئے کوہ
کہ اتنے میں واں رستم پہلوان
مقابل ہوا پھر کہ گرا تو ہے مرد
کہ لرزندہ تھا دشت ناوک فگن
مہ و مہر نے تب کہا مرحبا
ملا جسم اسکا بہ خون و خاک!
نہ دیکھا کوئی ایسا ناوک فگن
کہ رستم سے میدان میں ہو ہم نبرد
گئے ہر دو لشکر سوئے خیمہ گاہ
صف آرا ہوئے اس کر ہر دو سو
عوض اشکبوس جوانمرد کا!
یہ کہکر شتاباں ہوا بہر جنگ
مرے ساتھ کر آنکے کارزار
ہوا آکے کاموس سے کینہ خواہ
ہوا نعرہ زن رستم نام جو
کروں آج تجھکو زبوں زور سے
رہا کی سوئے رستم ارجمند!
ہو رخش کے سر میں جو ہر کے بند
دلے اسنے پھر یہ ارادہ کیا
کیا مشل نخچیر اسکے پائے بند

ہوا اسکا گھوڑا وہاں سے فرار
کیا قتل کاموس کو پھر وہیں
کیا فوج خاقان ہیں سنتے فرار
سوارن ایران نے از روئے کین
سو آگے خاقان رستم کی جنگ
ہوا جب کہ وہ ترک جنگی اسیر
کوئی لشکر ترک سے اک سوار
ذرا دیکھو دور زمانے کا رنگ
کشاں لیگیا رستم شیر گیر
ہوا پھر نہ آمادۂ کارزار

## رستم کی لڑائی ساتھ خاقان چین کے اور گرفتار کرنا خاقانکو اور فتح پانی رستم پہلوان کی

ہوا جبکہ کاموس جنگی ہلاک
تو پیران ویسہ ہوا خوفناک
یہ بہتر ہے عطف عناں کیجئے
سوئے خانہ لشکر رواں کیجئے
کروں صبح اس کو اسیر کمند
تو بیدل نہ ہو اے پل ارجمند
تہمتن کے سینے کو ہنگام جنگ
کروں میں سپر کہ نشان خدنگ
تو بخشوں تجھے سیم و زر بیشمار
بہت دوں تجھے گوہر شاہوار
پکارا کہ اے رستم سرفراز
مرے ساتھ ہو آنکر رزم ساز
کروں مثل کاؤس تجھکو ہلاک
زمین کو کروں جسم سے تیرے پاک
جو دیکھا کہ ہے تیر جوشن گذار
سپر سر پہ لایا وہیں نامدار
علم کرکے شمشیر کو بعد ازاں
تہمتن ہوا سوئے جنگش رواں!
یہ بھپرا تھا تیغ برہنہ بکف
بسان ہزبر ژیاں ہر طرف
پہنچکر تہمتن نے یک بارگی
جو کھینچی پکڑ کر دم بارگی
ولے بعد دیر آئے ہوش ہاں
لگے کہنے رستم سے وہ ایجوان
وہ کہتا تھا وقت دم واپسین
کہ ہوتا نہ ترکو نسے اب گرم کیں
نہ کرتے سیاوش کو گر تم ہلاک
تو ہوتا مرا سینہ کینے سے چاک
وہ بولا کہ اے رستم ذی شعور
کسی طرح کین سیاوش ہو دور
یہ سنکر وہیں پیش پیران گیا!
یہ ہوماں نے پیران سے جاکر کہا
وہ پہلے گیا پیش خاقان چین
کہا یوں کہ اے شاہ ترکان چین
اسے منع خاقان چین نے کیا
خردمند ہومان سے پھر یوں کہا
کہا سنکے ہومان نے اے شاہ چین
تہمتن سے پیکار لازم نہیں
جو صحرا کو دریا میں ہو گرم جنگ
مقابل نہ ہو اسکے شیر و پلنگ
نہ ہو رزم ساز اس سے افراسیاب
کہ البرز ہے نام سے جسکے آب
دگر بار ہومان بعجز و نیاز
لگا کہنے یوں اے شہ سرفراز
بہت چاپلوسی جو پیران نے کی
تو جانے کی دی شہ نے پروانگی
ہوا رستم گرد کا مدح خوان
کہا اس سے پیران نے یوں بعد ازاں
لگا کہنے خاقان سے اے تاجور
سپہ اپنی پیدل ہوئی سربسر
ہمیں تاب پیکار رستم نہیں
کہا سنکے خاقان نے کچھ غم نہیں
پھر اتنے میں اک گرد جنگیش نام
یہ کہنے لگا اے شہ ذوالکرام
لگا کہنے خاقان کہ اے جنگجو!
کرے قتل رستم کو میدان میں تو
غرض جنگش گرد روز دگر
دلیرانہ میدان میں آن کر ؛
گیا رستم گرد خنداں کناں!
کہا تجھکو لائی ہے اب موت یاں
جوانمرد جنگیش لیکر کمان ؛
کیا تیر سوئے تہمتن رواں!
ولیکن سپر سے گذر بید رنگ
ہوا بند جوشن میں آنکر خدنگ
وہ ہیبت سے اسکی گریزاں ہوا
عقب اسکے رستم نے وہیں کیا
نہ رستم سے کوئی مقابل ہوا
ہوئے جنگ ہرگز نہ مائل ہوا
تو جنگش ہوا پشت زین سے جدا
اسے قتل رستم نے وہیں کیا
نہ زنہار ترکو نکو برباد کر ؛!
وصیت تو سہراب کی یاد کر
یہ سنکر تہمتن نے پاسخ دیا
سمجھ اس سخن کو جو کچھ ہے لکھا
سیاوش تھا سہراب سے بھی عزیز
بجا ہے جو ہوں تم سے گرم ستیز
لگا کہنے رستم کہ پیران یہاں
اگر آوے تو راز دل عیاں ؛
تہمتن نے مجھکو کیا ہے طلب
تو جا پاس اسکے کہ بہتر ہے اب
بلاتا ہے اب رستم پہلوان
جو ہووے اجازت تو جاؤں وہاں
تو کیوں پیش رستم گیا تھا مگر
ترے دل میں ہے اس سے خوف و خطر
کہاں تاب ہے لشکر شہ کو
کہ ہو ساتھ رستم کے پیکار جو
تہمتن سے شیر افگن و پیلتن
سوار جہانگیر لشکر شکن!
یہ سنکر ہوا تند خاقان چین ؛
کیا دور ہومان کو دانسے وہیں
سخن پہلے رستم کا سن لیجئے
جو کچھ پھر ہو منظور سو کیجئے
گیا پاس رستم کے ڈرتا ہوا!
بہت دل میں اندیشہ کرتا ہوا!
کہ کیخسرو ہے نام بردار کا ؛
یہ تخلص بھی ہے بندۂ باوفا

بلاؤں میں واں جاکے سیمرغ کو
شتابی ہوں سیمرغ سے چارہ جو

دلیران ایران یہ سنکر خبر
رواں پیش رستم گئے سربسر

نہ ٹھیرے یہاں گر تو اے پہلوان
تو قایم رہے پھر نہ کوئی جوان

تہمتن نے پھر با دل دردمند
کہا یوں کہ زیر سپہر بلند

مجھے صبح میدان میں آن کر
کرے جب طلب برزوئے کینہ ور

ہوا زخم کاری سے بیکار میں
سو کھانہ جاتا ہوں ناچار میں

پھر اتنے میں پہنچی خبر یہ وہاں
کہ آیا فرامرز جنگی جوان

بغل میں لیا پیلتن نے وہیں
دیئے بوسے بالائے چشم وجبین!

تو پہنچی مجھے راہ میں یہ خبر!
کہ برزو سپاہ لیکے آیا ادھر

فرامرز سے جب سنایہ سخن
لگا کہنے تب رستم پیلتن

فرامرز سے رستم پیلتن
یہ بولا کہ اے مرد لشکر شکن

یہ برزو سے کہنا کہ ہو نہیں وہ مرد
ہوا تھا جو کل تجھسے گرم نبرد

دم صبح پھر برزوئے کینہ ور
پکارا سوئے رزمگاہ آن کر

جو دیکھا تو گرگین ہے واں گرم جنگ
ولے دور سے ڈالتا ہے خدنگ

کہا شہ نے یوں فرامرز کو!
شتابی تو برزو سے ہو جنگجو

رواں کرکے توسن یل ارجمند
یہ برزو سے بولا بہ بانگ بلند

فرامرز تھا لیکہ جوں فیل وشیر
درشت وتنومند وچیت ودلیر

سوئے جنگ آیا تو باصد طرب
مگر سیر ہے جانسے اپنی تو اب

ترے ساتھ میں کرکے کل کارزار
گیا جب ہوا لات کو بادہ خوار

سنی اسکی برزو نے آواز جب
لگا کہنے جی میں کہ ہے اب غضب

ولیکن یہ دیکھوں ہوں میں کے غور
تو پاتا ہوں آواز و ترکیب اور

ہوا کشتہ یا خستہ شاید وہ مرد
کہ دیروزہ تھا جو مراہم نبرد

فرامرز بولا کہ دیوانہ ہے
تمیز و خرد سے تو بیگانہ ہے

یہ کہکر دیئے سب نشان نبرد
یہ سنکر ہوا غرق حیرت وہ مرد

وہ بولا کہ ہوں رستم پہلوان
مقابل نہیں میرے شیر ژیان

سنا جب کہ نام یل ارجمند
تو برزو ہوا سخت اندیشہ مند

پیاپے جو تھی ضرب بالائے سر
تو ہرگز نہ فرصت ملی اسقدر

ہوئی ریزہ ریزہ جو اسکی سپر
پریشاں ہوا زخم سے مغز سر

اسے کشتہ کرنا نہ دشوار تھا
ولے یہ نہ منظور زنہار تھا

زوارہ نے سب سے کیا یوں بیان!
کہ ہے عزم رستم سوئے سیستان

لگا کہنے ہر ایک اے پیلتن
ترے ہی سبب سے ہے یہ انجمن

ذرا پانسے جنبش نہ کر زینہار
یہاں رکھ تو پائے ثبات استوار

بسر ہو گیا بس مرا وقت جنگ
فلک نے کیا مجھکو اب جانسے تنگ

کروں جنگ کیا دست تسکستہ ہے
بنے کام کیا زخمی وخستہ ہے

یہ سنکر لگے رونے سب نامدار
تہمتن بھی اسوقت ہوا اشکبار

ہوا درد دل سے الم سربسر
ہوا شاد رستم اسے دیکھ کر

فرامرز بولا کہ اے پہلوان
ہوا میں جو ہندوستانسے روان

یہ سنکر وہانسے ہوا میں روان
غرض کرکے یلغار پہنچا یہاں

تو آرام کرجا سوئے خیمہ گاہ
کہ تا دور ہو سربسر رنج خواہ

مرا سربسر لیکے سازو براق
تو جا سوئے میدان برائے مساق

دیا سب نشان جنگ دیروزہ کا
سوار الغرض رخش پر ہو گیا!

کہ آئے مرے سامنے کوئی مرد
گیا سنکے گرگین برائے نبرد

فرامرز پھر پیش خسرو گیا
خوشی سے زمین بوس حاصل کیا

مبادا کہ گرگین ہو کشتہ وہاں
یہ سنکر شتاباں ہوا پہلوان!

نہیں ہم نبرد اجوان یہ سوار
تو اب آنکر مجھسے کر کارزار

ہوا سست برزو اسے دیکھ کر
ولیکن یہ بولا کہ اے کینہ ور

فرامرز بولا کہ اے کینہ خواہ
دلیروں کو ہے رزمگاہ بزمگاہ

کیا شب کو با عیش و عشرت سحر
مجھے اس خوشی کا ہے اب تک اثر

کہ اسپ و براق ولباس جوان
وہی ہے جو دیروز تھا بیگمان

نہیں گرد دیروزہ ہے یہ مگر
تو بولا وہیں برزوئے نامور

جو ہرگز نہیں تو دے تیر پاس
مقرر اسی کا ہے یہ سب لباس

وہی ہوں کہ تجھکو کیا تھا زبون
کرونگا غرض آج میں غرق خون

لگا کہنے پھر یوں فرامرز کو
ترا نام کیا ہے بل نام جو

مرا کام فیل افگنی ہے مدام
بجز جنگ شیراں نہیں اور کام

فرامرز نے لیکے گرز گران!
کیا سخت برزو کو عاجز وہاں

کہ برزو کرے زخم اس پر رہا
حفاظت میں اپنی وہ مصروف تھا

زمین پر گرا برزوئے نامور
فرامرز نے پھر رہا کی کمند

یہ چاہا کہ لیجائے کرکے اسیر
حضور خداوند تاج وسریر

رہا گرچہ برزو اسیر کمند
ولے شاہ توران ہوا دردمند

سواروں نے بولا یہ افراسیاب
دلیرانہ ہو حملہ آور شتاب

ہوئے حملہ آور جو تورانیان
نہ پہنچے ادھر سے بھی تورانیان

سو زور دست یل ارجمند
کہ از دست سے کھینچتا تھا کمند

بدست دگر گرز کوبان تھا واں
چپ و راست چوں تپک آہنگران

پھر اتنے میں پہنچا بمانند باد
سوئے گودرز مگاہ رستم شیر زاد

تہمتن نے اندیشہ دلمیں کیا
کہ برزو مبادا کہیں ہو رہا

رہا کر وہیں سست چپ سے کمند
کیا اسنے برزو کی گردن کو بند

سواروں نے جہد فراواں کیا
بہت حملہ برزو نے بھی واں کیا

بہت سخت زور آزمائی ہوئی
نہ برزو کو لیکن رہائی ہوئی!

کہ پنجے میں وہ شیر کے تھا اسیر
کہ دونوں تھے پیل افگن و شیرگیر

زوارہ نے وہیں فرامرز کو
کہا یوں کہ اے گرد پیکار جو!

کمند اب مجھے دیجے ہو گرم جنگ
تو کر قافیہ حلقہ ترکوں کا تنگ

کمند اسکو دے کر وہ مرد دلیر
ہوا گرم پیکار مانند شیر

ہوا دشت میں اسقدر کشت و خون
کہ داماں صحرا ہوا لالہ گوں

غرض مہر تاباں ہوا جب نہاں
گئے تب سوئے خیمہ جنگ آوران

بہنگام شب جا کے افراسیاب
کہا جاکے پیران نے شاہا شتاب

تو اپنا نے لی ملک توران کی راہ
یہ سنکر روانہ ہوئی سب سپاہ

ہوا شاد و کیخسرو نامور
لگے تہنیت دینے فتح و ظفر

پئے قتل برزو ہوا حکم شاہ
ولے پہلواں رستم نیک خواہ

ہوا پیش خسرو شفاعت کناں
سر خوان سے گذرد وہ شاہ جہاں

لگا کہنے رستم سے پھر شہریار
کہ برزو کو بیجا تو اے نامدار

سوئے خانہ رستم اسے لیگیا
فرامرز سے پھر یہ کہنے لگا

گر لیجا اسے سوئے زابلستان
وہ برزو کو لیکر ہوا بس روان

رہا بند سے پھر نہ اقدام کیا
گرفتار زنجیر اس کو رکھا

## خبر پانا شہرو و مادر برزو گرفتاری سے آنا اندر ایران واسطے رہائی برزو اور اظہار کرنا اس کا رستم سے کہ برزو تیرا پوتا ہے

جو برزو کی ماں نے سنی یہ خبر
تو ایراں میں آئی وہ خستہ جگر

اس آشفتہ خاطر کا شہرو تھا نام
پسر کی جدائی سے غمگین مدام

نہ برزو کو پایا جو ایران میں
تو وانسے گئی زابلستان میں

زن مطرب خانہ پیل تن
رہے تھی وہاں اس سے با مکر و فن

ملی مادر برزوئے نامور
کیا اسکو راضی بہت دیکے زر

ہوئی نسبت خواہری باہم
وفور اس محبت کا تھا دمبدم

یہ شہرو نے اسکو کہا ایکروز
کہ اے خواہر مہرباں دلفروز

تو پہنچا سکے پیش برزو اگر
تو بھیجوں طعام آج تیار کر

وہ بولی کہ لا خواہر نیک نام
دیا اسنے وہیں پکا کر طعام

رکھی اس نے انگشتری تھے نہاں
کہ معلوم برزو کو ہووے نشان

وہ جب لیگئی پیش برزو طعام
ہوا دیکھ انگشتری شاد کام

لگا کہنے بھیجی ہے کسنے یہ چیز
وہ بولی کہ اے مرد صاحب تمیز

زن نیکبخت آئی اک چین سے
یہ سنکر لگا کہنے برزو اسے

یہ ہے میری ماں ہو نہیں سکتا پسر
مجھے دوست اپنا یقین جان کر

کیا میں نے یہ راز پنہاں عیاں
ولیکن تو سینے میں رکھیو نہاں

درون طعام ایک سوہا تو لا
بریدہ کروں تاکہ زنجیر پا!

تو پھر لا سہ رہوار تازی سمند
بہنگام شب زیر کاخ بلند

مرا کھینچنا آن کر انتظار
کہ ہو نگا روانہ میں ہو کر سوار

پھر آئی وہ زن وانسے با صد طرب
کہا آکے شہرو نے احوال سب

بہت مال شہرو نے لاکر دیا
بہت اسکو ممنون احسان کیا

گئی لیکے سوہن وہ برزو کے پاس
نہ لائی ذرا دلمیں بیم و ہراس

سہ شبدیز بھی شب کو لائی وہاں
کہ برزو نے اسکو کہا تھا جہاں!

جب آیا وہاں برزوئے نامدار
تو اسپان رہوار پر ہو سوار

وہ شہرو وہ زن اور برزو وہیں
شتاباں ہوئے سوئے توران زمین

سوئے راہ ہمراہ ہوگئے سپہر
لگے کرنے اس دشت میں کارزار
تھی جنگ موقوف انجام کار
زن مطرب خانۂ پہلوان
پھر اسوقت اے رستم نیکنام
کیا پھر طلب اُسنے دستارخوان
تہمتن یہ بولا کہ میں کیا کروں
تو شہرو نے اسکو نہ کھانے دیا
ہوا خشمگین برزوئی نامدار
سفید اب محاسن ہوگئی تیری ابے
نہ ہرگز دیا کچھ جواب سخن
دلیرانہ دونوں یل سرفراز
بہت جہد گرچہ کیا وقت کار
دوال لجام سمندان وہیں
ہوئے پھر و اسپان بہم زرمساز
تو برزو کا بھاگا وہیں بادپا
کروں تاکہ رام اسپ کو زودتر
چڑھا اسکے سینے پہ تا بید رہ تیغ
کہ سہراب کا یہ جوان ہے پسر
وہ بولا کہ باطل ہے تیرا سخن
یہ کہکر نکالی وہ انگشتری
گرا پاؤں پر از سر انکسار
کیا ایک بر پا تہمتن نے تخت
بصد شادمانی ہوا ہم کنار

کہ کم تھا ادھر مردمان کا گذر
بہم برزو و رستم نامدار
لگا کہنے برزو سے وہ نامدار
وہ بولی گنہگار ہوں بیگمان
گرسنہ ہوں کچھ مجھکو دیجے طعام
یہ بولے تہمتن سے ہم اسپان
نہیں مجھسے ہوتا ہے برزو زبون
نہ زنہار اپنی زباں پر رکھا
لگا کہنے اے رستم باوقار
نہیں شرم لیکن تجھے ہے غضب
لگا کہنے برزو کہ اے پیلتن
ہوئے لیکے گرز گراں زرمسانہ!
نہ لیکن گرا زین سے کوئی سوار
کمر سے کیا بستہ از روئے کین
مثال دلیران گردان فراز
وہ برزو کو بھی کھینچکر لے چلا
ولیکن نہ رستم نے چھوڑی کمر
کرے اسکے سر کو جدا کھینچ تیغ
نبیرہ یہ تیرا ہے اے نامور
یہ بولی کہ اے رستم پیلتن
نگین فروزندہ چوں مشتری
لفرط خوشی برزوئے نامدار
کہ بیٹھا وہاں برزوئے نیکبخت
کیا سر پہ اسکے بہت زرنثار

ملا راہ میں رستم نامور
کیئے زخم باہم رہا پیشتر
یہ کیونکر ہوا بند سے تو رہا
جو کچھ جی میں آوے سو دیجے سزا!
پذیرا کیا گرد نے یہ سخن!
مبادا جو برزو رواں ہو شتاب
ملا کر وہیں زہر بھیجا طعام
زن مطرب خوبرو بدسیر
ہوا تجھسے جو کام سرزد یہاں
ہوا شرمگین رستم نامور
اگر مرد تو ہے تو اٹھ کر نبرد
پیاپے ہوئے گرز باہم رواں
ہوا میل کشتی انہیں پھر وہاں
لگے زور کرنے با جوش و خروش
تہمتن کے توسن نے وقت ستیز
یہ بھی خواہش برزو انجام کار
زمیں پر گرا برزو انجام کار
وہیں مادر برزوئی پہلوان!
تو برزو کو مت قتل کر زینہار
گرانمایہ خاتم زرناب کی
ہوا دیکھ کر شاہ وہ نام جو
پھر آئے بہم بادل شادماں
ملا یا لیسے زال سے بعد ازاں
مہیا کیا جشن عیش و طرب

پڑی جبکہ برزو پہ اسکی نظر
نہ لیکن ہوا ایک بھی کارگر!
سب احوال برزو نے تجھ سے کہا
کہ مجھ پر ہے ہرگز نہ ایذا روا
گیا ایک گوشہ میں پھر پیلتن
تو خسرو کو کیا دیجئے گا جواب
وہ لے پیش برزو جو پہنچا طعام
ہوئی کھا کے سوئے عدم رہسپر
نہیں یہ سزاوار نام آوران
خجالت سے ہرگز اٹھایا نہ سر
یہ سنکر اٹھا رستم شیر مرد
ہوئے سست بازوئے نام آوران
فرود آئے گھوڑے سے وہ پہلوان
بہنگام کشتی ہوئے سخت کوش
رواں جب کیا زخم دندان ساز
شتابی سے پھر رستم سرفراز
شتابی سے پھر رستم نامدار
لگی کہنے رستم سے کرکے فغان
ذرا دلمیں کر خوف پروردگار
نشانی رکھتی ہوں سہراب کی
بغل میں لیا برزوئے گرد کو
رواں ہوکے وانسے سوئے سیستان
ہوا دیکھ کر زال زر شادماں
نشاط و خوشی تھی وہاں روز و شب

## پہنچنا سوسن خنیاگر کا اندر ایران کے جادوگری سے ماہروئے اور واسطے امداد آنا افراسیاب کا اور شکست کھانا

گیا شاہ ایران جو کھا کر شکست
شب و روز چوں غنچہ دلگیر تھا
یہ بولی کہ میں اے شہ نامجو

دلیران ایران ہوئے چیرہ دست
تحیر میں تمثال تصویر تھا
نہیں صرف رامشگر و نغمہ گو

ہوا تھا جو میدان میں برزو اسیر
زن گلبدن ایک سوسن بنام
مجھے علم جادوگری بھی ہے یاد

تو اس غم سے افراسیاب دلیر
کہ رامشگری میں تھی مشہور نام
زمانہ میں اس فن کی ہوں استاد

تہمتن کے آگے کرہی شیر مست
ملاؤں فرامرز کو خاک میں
فسونساز ہی اپنی دکھائی اُسے
وہ ہوش سے رخصت شتاباں ہوئی
وہ جب ملک میں پہنچے ایران کے
مسافر جو آتا تھا ہر صبح و شام
مہیا مے و میوہ و چنگ و رود
ذرا ماجرا سنیئے ایک روز کا
دلیران ایران واں تھے تمام
بہم طوس گودرز میں تھا عناد
لیا طوس نے خنجر از روے کیں
رہام دلاور پہ غصہ ہوا
کہا پھر یہ رستم نے گودرز کو
لگا کہنے گیو یل نام جو!
مناسب ہے یہ میں بھی جاؤں ہاں
تہمتن سے پھر گستہم نام جو
خطر پھر ہوا رستم گرد کو
تو ہونے نہ دیجو بہم کارزار
پسندیدہ ہے یہ کہ اب جاؤں میں
پھر آتا ہوں اب ہو کے آغاز کار
یہ دیکھا کہ خیمہ ہے افراختہ
گذرتا ہے جو کوئی اس راہ سے
اترا اسپ سے بادل شادماں
لگا کہنے اس سے کہ اے دلستان
کہ تھا مرد سوداگر خوش سیر
جہاں سے جواں لیگیا رخت جب
خطر سے ہیں اسکے گریزاں کئی
جواں دلاور نے دل میں کہا
کہ خیمہ یہ کسکا ہے تب مرد ماں

نہیں پیش جاتا اگر زور دست
دلیرو نکالو نہیں سوم ناک میں
طرف ابن رے کے لائی اسے
روانہ سوئے ملک ایران ہوئی!
تو رستے میں پھر زابلستان کے
تو سوسن کھلاتی تھی اسکو طعام
شراب و کباب و رباب و سرود
کہ رستم کے گھر جشن شاہانہ تھا
مہیا سرود و مئے و دور جام
لگے کرنے واں گفتگوئے فساد!
رہام دلاور نے اٹھکر وہیں
یہ پھر برزوے پہلواں سے کہا
کہ طوس دلاور کو اے نامجو!
کہ گودرز اور طوس ہیں تندخو
کہ دونوں کو سمجھا کے لاؤں یہاں
برادر تھا طوس دلاور کا جو
مبادا کہ ہوں پہلواں کینہ جو
یہ سنکر گیا وہ یل نامدار!
ملک زادہ کو ساتھ لے آؤں میں
لکھوں حال طوس یل نامدار
اور اک قلعہ محکم ہے نو ساختہ
تو یہ اسکو آئین دلخواہ سے
گیا وہیں خرگاہ میں پہلواں
حقیقت تو اپنی ذرا کر بیاں
رہوں تھی میں آرام سے اسکے گھر
یہ چاہا سپہدار توران نے تب
سوئے ملک ایراں شتاباں ہوئی
کہ خسرو کے لائق ہے یہ دلربا
لگے کہنے اس سے کہ اے پہلوان

تو دیکھ اب تماشا مرے سحر کا
پذیرا نہ کرتا تھا افراسیاب
زر و مال اسباب جو کچھ کہا
یل جنگی اک اس کے ہمراہ گیا
بنائی سرا ایک اور قلعہ ایک
مراتب مسافر نوازی کے جب
مسافر نوازی نہ ہرگز تھی واں
وہاں گیو و گودرز جنگی سوار
تھی آراستہ محفل دلستان
زباں پر جو اسوقت گفتار تھے
کف طوس سے کھینچ خنجر لیا
نہیں جانتا کیا تو رستم براں
تو اب جاکے لے آ شتابی یہاں
مبادا کہ واں کھینچ کر تیغ تیز
یہ کہکر گیا گیو زور آزماء
روانہ ہوا بے اجازت ادہر
فرامرز سے رستم پہلوان
لگا کہنے یوں زال زر بعد ازاں
سوار اسپ پہ ہوکے مانند باد
رواں ہوکے پھر طوس پہنچا وہاں
پکاتے ہیں باورچیاں واں طعام
کھلاتی ہے نقل و شراب و طعام
جو دیکھے تو بیٹھی ہے اک نازنین
وہ بولی ہوں میں زن نغمہ گو
بہت مال و زر اس جواں نے دیا
کہ اپنی پرستار مجھکو کرے
پئے خسرو نام جو آئی یاں +
اسے لیچلوں پیش شاہ جہاں!
زن تاجر آئی ہے توراں سے ایک

کروں تن سے رستم کے اب سر جدا
ولیکن زن ساحرہ نے شتاب
سپہدار توران نے اسکو دیا
کہ تھا پیل سم نام اس گرد کا
پسندیدہ خوب و دلچسپ و نیک
ادا کرتی تھی وہ زراہ طرب
کہ نیرنگ سازی تھی وہ بیگماں
یل بیژن و طوس عالی تبار
قرین مسرت تھے پیر و جوان!
سو نالائق و سخت دشوار تھے
وہاں سے خفا ہوکے طوس اٹھ گیا
کہ لازم ہے دلجوئی مہماں
ہوا سنکے گودرز فوراً رواں
بہم ہو وہیں کینے سے گرم ستیز
و لے ہمراہ گیو بیژن گیا!
کہ واں طوس تنہا ہے اور نامور
یہ بولا کہ اب تو بھی جا اے جواں
کہ شہزادہ اپنا ہے طوس گراں
روانہ ہوا زال فرخ نہاد
سرا تھی زن ساحرہ کی جہاں
لگا پوچھنے وہ یل نیک نام
مہیا ہے یاں بادہ و دور جام
صنوبر قد و گل رخ و مہ جبین
مرا ایک عاشق تھا مرد نکو!
بہت مجھکو مسرور و شاداں کیا
مرا مال لے خوار مجھ کو کرے
رہوں اسکی خدمت میں تا جاوداں
کہ تا حسن مجرا ہو مرا وہاں +
کہ رکھے ہے وہ خصلت خوب نیک

غرض بیٹھ کر طوس عالیجناب
پکڑ طوس کو قلعہ میں لے گیا
جو آیا وہاں بعدازاں گستہم
جو پہنچا وہاں دوسرے روز زال
تو اب چل زروئے نشاط و سرور
پذیرانہ اُس نے کیا یہ سخن
پھر اتنے میں بیش یل نامور
رکھے قلعہ میں انکے پانچوں سمند
لگا کہنے اس قلعہ میں جلد جا
یہ پھر زال زر نے ارادہ کیا
گیا گرز لے کر یل کینہ جو
بوقت دعا سوئے زابلستان
یہ بولے فرامرز سے بعدازاں
کہا زال سے تو کنارے تو ہو
سر شام تک واں رہی کارزار
تہمتن نے بھیجا فرامرز کو
در قلعہ پر آن کر بعدازاں
ہوئی بارش تیروں ہمد گر
ہوئے کھینچکر تیغ پھر زرمسانہ
گیا جب سوئے کوہ مہر منیر!
ہوئی دور سے اک گرد آشکار
کہ میں پیل سم سے کروں کارزار
ہوئے گرم کیں رستم و پیل سم
ہوئے رستم و زال پھر بعدازان
وے برزو و رستم و زال زر
یہ ہنگام فرصت جو آیا نظر
پھر اتنے میں کیخسرو نامور
سواراں پر لنے دواں آن کر
ہوا بیدل اسوقت افراسیاب

لگا ہاتھ سے پینے اس کے شراب
پھر اتنے میں گودرز جنگ آزمار
رکھا اُسنے بھی قید گہ میں قدم
ہوا مردماں سے وہ پرسان حال
خداوند مہماں سرا کے حضور
نہ ساتھ آسکے ہرگز گیا پیل تن
کسی نے کہا کان میں آن کر
یہ سنکر وہیں وہ یل ارجمند
خبر وانکی دریافت کر کے لا!
کہ دیجئے زن ساحرہ کو سزا
وہاں جا کے توڑا در قلعہ کو
کسی کو کیا زال زر نے روان
کہ دروازہ پر قلعہ کے ایجوان!
تو میں پیل سم سے ہوا پرخاش جو
ہوئی جنگ موقوف انجام کار
شتابی سوئے خسرو نام جو
ہوا الغرہ زن رستم پہلوان
نہ اک تیر ہرگز ہوا کارگر!
غرض شام تک ہر دو گرد دلفگار
ہوئے تب یلان جا کے آرام گیر
ہوا یہ پدیدار انجام کار
تو جا سوئے سالار توراں دیار
بسان ہژبران جنگی بہم
سوئے لشکر شاہ توران رواں
جد ہر حملہ کرتے تھے چوں شیر نر
تو پھر قلعہ میں وہ زن حیلہ گر
سپہ لیکے پہنچا بصد کر و فر
لئے گھیر ترکاں وہاں سربسر
کہ ترکو نکو پیکار کی تھی نہ تاب

ہوا بیخود و مست و بیہوش جب
گیا بیش سوسن تو وہ بھی وہاں
ہوئے جا کے پھر گیو و بیژن بھی قید
گئے لوگ پھر پیش سوسن کے نال
می و میوہ و نغمہ و چنگ و نے
یہ سمجھا کہ نیرنگ سازی ہے یاں
کہ یہ زن ہے مکار لے پہلوان
ہوا پر غضب اور اک شخص کو
گیا اور گھوڑونکو پہچان کر
گریزاں ہوئی وانسے وہ حیلہ گر
مقابل ہوا زال کے پیل سم
کہ پہنچا دے رستم کو جلدی خبر
دلیرانہ وہ گرد ہیں ہم نبرد
لگے کرنے پھر وہیں باہم نبرد
سحر برزو و رستم پہلوان
شتاباں ہوا وہ یل نامور
کہ اے پیل سم آ کے ہو گرم جنگ
ہوئی نیزہ بازی بہم بعدازان
رہے گرم پیکار مانند شیر
سحر پیل سم سے ہوا ہم نبرد
کہ آیا سپہ لیکے افراسیاب
پئے جنگ برزو گیا پھر شتاب
تہمتن کے بس ہاتھ سے بیدرنگ
کو آ گرد انکے سواران ترک!
تو ملتے تھے صدہا تہ خون خاک
گریزاں ہو لشکر میں داخل ہوئی
جب آیا جہاندار فرخ نہاد
برسنے لگے ہر طرف سے خدنگ
درشتی سے پیراں دلیر وہیں

کمینگاہ سے پیل سم آ کے تب
ہوا قید مانند طوس جوان!
نہ مہمانسرا تھا وہ تھا دام کید
یہ بولے کہ اے مرد فرخ نہاد
جو کچھ ہووے مطلوب موجود ہے
کہ افسوں سے خالی نہیں یہ مکان
گئے چار گرد انسے غائب یہاں
کہ تھا جا کر زال فرخندہ خو
حقیقت کہی اسنے سب آن کر
گئی قلعہ میں بادل باخطر!
لگے چلنے گرز گراں دم بدم
وہیں پھر فرامرز پہنچا ادھر
یہ سنکر گیا وہیں وہ شیر مرد
فرامرز اور پیل سم ہر دو مرد
شتاباں ہو زابل سے پہنچے جہاں
کہ پہنچا دے جا کر یہ سب کو خبر
کہ پہنچا وہیں لیکے گرز و خدنگ
لگی چلنے پھر ضرب گرز گراں
نہ آیا ٹلے اسپ سے کوئی زیر
دلیر و جوان برزوی شیر مرد
تہمتن یہ برزو سے بولا شتاب
سوئے لشکر شاہ افراسیاب
ہوا پیل سم کشتہ ہنگام جنگ
لگے ڈالنے تیر گردان ترک
بہت ترک ہوتے تھے اندم ہلاک
رہائی اسے غم سے حاصل ہوئی
ہوئے برزو و رستم و زال شاد
سواران ترکاں ہوئے سخت تنگ
یہ بولا کہ اے شاہ توراں زمین

کئی بار کھائی ہے تو نے شکست نہیں پیش جاتا ہے کچھ زور دست
سرا سندہ زن نے تجھے جو کہا وہ افسوس تو نے پذیرا کیا
سپہدار نے سنکے پاسخ دیا کہ ہونا تھا جو کچھ ہوا چارہ کیا
لگا کہنے پیران سے یوں شہریار کہ اے مرد دانشور و ہوشیار
یہ کہکر رواں کرکے گھوڑا شتاب ہوا نعرہ زن شاہ افراسیاب
مناسب ہے میداں میں آوے اگر سپہدار کیخسرو نامور
یہ سنکر وہ شاہنشاہ نامدار اتر فیل سے اسپ پر ہو سوار
پکڑ کر عناں یوں گذارش کیا کہ اے شاہ شاہان کشور کشا
پھر اتنے میں پہنچا تہمتن وہاں تہمتن سے شاہ نے کیا یہ بیاں
کہ ہے وہ تنومند چالاک چست فنون و ہنر میں نہائت درست
بہت جہد و کوشش سے زور و دغا رہا غالب اسپر بفضل خدا
بعیاری آخر وہ زور آزما رہا میرے پنجے سے ہو کر گیا
سوا اسکے موڑیں نہ منہ زینہار فرامرز برزوئے جنگی سوار
کہ باندہیں کمر سوئے پیکار کیں ہوا سنکے خسرو بہت خشم گیں!
نہ جانیں ہوں ترکان جنگ آزما نہ ہو شیر پنجے سے میرے رہا
یہ کہکر کیا شاہ نے وہیں عزم کہ توسن کو کیجے رواں سوئے رزم
کہ پہلے مجھے قتل یاں کیجیے رواں اسپ کو بعد ازاں کیجیے
سر اپنا رکھا شاہ کے پاؤں پر لگا کہنے خنجر وہیں کھینچکر!
دلیران جنگی ہیں یاں جسقدر دکھاتا ہے ہر ایک اپنا ہنر
مرے تن میں ہے جبتلک جان نزار نہ کر عزم پیکار تو زینہار
کیا عرض برزو نے جب اسقدر ہوا نرم تب خسرو نامور
نہائت ہی شیریں زبان یہ جوان سخنگوئے خوش سیرت و خوش بیان
لگا کہنے برزو سے یہ بادشاہ کہ سالار توراں سے ہو کینہ خواہ
شتاباں ہوا سوئے افراسیاب خروشندہ مانند دریائے آب
لگا کہنے برزو سے لے بدنہاد نہیں ہے مگر تجھ کو یہ بات یاد
سکھائے ہنر پہلوانی کے سب نہیں شرم آتی تجھے بے غضب
کہاں اب گیا خسرو نامدار کہ آیا نہ اسدم پئے کارزار
مجھے ہے تیری جنگ سے عار و ننگ تو پھر جا یہاں سے مگر عزم جنگ
یہ برزو نے اسوقت پاسخ دیا کہ ہوں گرچہ پروردہ تیرا شہا

ترا ملک برباد یکسر ہوا! نہ میرا سخن کچھ موثر ہوا!
کیا جان کو اپنی برباد ہائے ہوئی عقل برگشتہ یکدست وائے
وہ بولا نہیں ہمکو تاب ستیز مگر کیجیے اُن سے جنگ گریز
کہا تنگ میں جنگ گریزان کروں یہ بہتر ہے میداں میں جاں اپنی دوں
کہ ضائع ہو کسواسطے اب سپاہ کریں خلق کو کس لئے ہم تباہ
مرے ساتھ ہو آن کے رزمخواہ خدا فتح دے جسکو ہو بادشاہ
شتاباں ہوا سوئے افراسیاب ولے نامداران آکر شتاب
نہیں مصلحت یہ جو میداں میں تو سپہدار توران سے ہو جنگجو
کہ لیتا ہوں اب جا کے خون پدر یہ سنکر لگا کہنے وہ نامور
کئی بار کی میں نے ساتھ اسکے جنگ مقابل ہوا لیکے گرز و خدنگ
ولے کرسکا میں نہ اے بادشاہ اسے وائے پابند میداں میں گاہ
اگر پھر وہ رکھتا ہے اب عزم جنگ تو میداں میں جاتا ہوں بیدرنگ
یہ جنگی سواراں ہیں یاں جبتلک مناسب نہیں شاہ کو تب تلک
یہ بولا سیاوش کا ہوں میں پسر دلیر و جوانمرد صاحب ہنر
اگر کوہ آہن ہوا افراسیاب کروں تیغ براں سے دریائے آب
تہمتن نے مضبوط پکڑی عناں کیا عرض پھر ہو کے گریہ کناں
ہوا تند رستم پہ شاہ جہاں! پر اتنے میں برزو بھی آیا وہاں
کہ سر کو کروں تن سے اپنے جدا مرا خون گردن تیری شہا
فرا اب تماشا مرا دیکھ لو! کہ ہوں شہ توراں سے جنگ جو
جو میداں میں ہو کار میرا تمام تو مختار ہے اے شہ ذوالکرام
لگا کہنے تب خسرو پاکدین کہ ای نامداران ایران زمین
مری آتش خشم کی اپنے سرد نبیرہ ہے رستم کا بیشک یہ مرد
بفرمان شاہنشاہ نامور وہیں ہو کے توسن پہ برزو سوار
جو برزو کو دیکھا کہ ہے کینہ خواہ تو سالار توراں نے کھینچی آہ
کیا پرورش میں نے کیونکر تجھے کیا نامداروں سے برتر تجھے
کہ اب یوں دلیرانہ میداں میں تو! ہوا آن کر مجھ سے پیکار جو
مگر شیر مردوں سے وہ ڈر گیا ہوا غالب اسکو خطر جان کا!
کہ تا خسرو آب کے ہو گرم رزم نہ ہوں خسرواں یعنی جوپائے بزم
ولیکن تو ہے شاہ بیداد گر ستمگار پیمان شکن بدسیر

سیاوش وہاں لیگیا تھا پناہ
نمک خوار تیرا رہا جب تلک
ترے ساتھ کیونکر نہ ہوں زرنخواہ
سپہدار افراسیاب دلیر!
کہ اک زخم سے میرے اب یہاں
کماں لیکے پھر شاہ نے بیدرنگ
وہیں پہنچا وہ جنگی جوان
کہ جبکہ بیکار ہر ضرب گرز
شست سے جو نکلتا تھا تیر
مقابل ہوا لیکے گرز گران
نہ ہوگا تو عہدہ براں گرز سے
کہ ہے دشمن تازہ یہ پہلوان
مبادا اگر تجھسے پہنچے گزند
یہ لشکر کو شہ نے کہا پھر کہ اب
ہوئے حملہ آور ہزاروں سوار
یہ احوال دیکھا تو آئے دواں
یہ آواز شمشیر گرز گراں
پھر لتے ہیں کیخسرو شیر گیر
جہاندار پہنچا جو برزو کے پاس
یہ چاہے تھا کیخسرو نامدار
یہ ہے آرزو و تمنائے دل
ہوا پھر رواں سوئے زابلستاں
کیا پیش کش مال و اسباب گنج
ز روئے عنایت ہو فرماں اگر
یہ بولا کہ اب شوق سے رہ یہاں
کہا یوں کہ ہاں کھیوا ز روئے داد
بجاہ و حشم پھر سوئے تخت گاہ

اسے قتل تو نے کیا بیگناہ
ادا حق نمک کا کیا تب تلک
تو ہے دشمن خسرو دین پناہ
خروشندہ ہو مثل غرندہ شیر
رہیگا نہ میدان میں تو پائیدار
رواں سوئے برزو کیا اک خدنگ
کرے تھا رہا زخم گرز گران
تو برزو نے موقوف کی حرب گرز
سپر پر وہ لیتے تھے دونوں دلیر
یہ دیکھا تو ہوماں نے آکر وہاں
کہ برزو نہیں کم ہے البرز سے
کیا سنکے ہوماں نے پھر یہ بیان
خرابی ہو پھرائے شۂ ارجمند
دلیرانہ حملہ کناں ہو کے سب
لیا گھیر برزو کو انجام کار
فرامرز و رستم بفوج گران
ہوا دشت بازار آہنگراں
شہ نامور شہسوار دلیر!
تو یکدست ترکان ہوئے بدحواس!
کہ دنبال سالار توراں دیار
کہ زابلستان یا نسے ہو متصل
جہاندار خسرو بصد فروشان
تہمتن نے خسرو کو بیدرد و سنج
تو میں چند مدت رہوں اپنے گھر
ولیکن تو بروقت آنا وہاں
تو ملک رعیت کو آباد شاد
روانہ ہوا زابلستان سے شاہ

روا قتل ہے تجھ سے بدعہد کا
اور اب ہوں نمک خوار اس شاہ کا
یہ کہکر ہوا وہ دلاور دواں!
لگا کہنے چوں پیل مستی نہ کر
ہزار آویں تجھ سے اگر پہلوان
گذر کر گیا اسکے جوشن کے تیر
سپہدار توران ہنرمند تھا
ہوئے رزم جو لیکے تیر و کمان
ہوا جبکہ ترکش تہی تن وہیں
کہا شاہ سے یوں کہ ہاں زینہار
وہ بولا کہ اب ولیں اے نیکمرو
کہ میدان میں گرگشتہ ہو یہ سوار
جو کچھ کرو ہوماں نے ظاہر کیا
کرو قتل بدخواہ کو یا اسیر!
پیاپے کئے زخم اس پر رہا
بہم گرم کیں ہر دو لشکر ہوئے
رواں ہر طرف اسقدر خون ہوا
نکل قلب سے مثل شیر ژیاں
گریزاں ہوا وہیں افراسیاب
شتاباں ہو پھر رستم پہلوان
وہاں آپ تشریف اب لیچلیں
رہا جا کے یک ہفتہ رستم کے گھر
گذارش کیا پھر کہ اے بادشاہ
فرامرز برزو ہیں ہمرکاب
بلطف و کرم برزو گرد کو
فرامرز کو دے کے ہندوستان
بصد خوبی و خرمی و بہی

کہ پیمان شکن ہے عدوئے خدا
کہ ہے ہفت کشور کا فرمانروا
اٹھا گرز مانند پیل دماں!
مرے آگے تو پیش دستی نہ کر
کروں قتل اک دم میں سبکو یہاں
ہوا خستہ پہلوئے مرد دلیر
ہنر سے وہ ضربیں بچانے لگا
وہ شاہ دلاور وہ جنگی جوان
دلیرانہ سالار توران وہیں!
نہ یہ قصد کر اے شہ نامدار
فزوں تر ہے خسرو سے برزو کا ورد
تو نام آوری کچھ نہیں زینہار
وہی حرف پیران نے شہ سے کہا
رہائی نہ پاوے یہ گرد دلیر
ولے زیں پہ قائم دلاور رہا
رواں نیزہ و تیر و خنجر ہوئے
کہ دریائے خوں حملہ ہاموں ہوا
گیا بہر امداد برزو وہاں!
ہوا خسرو نامور تھیاب
لگا کہنے اے بادشاہ جہان
سرافراز بندو نکو اپنے کریں
ہوا شادماں رستم نامور
ہوا چار صد سالہ یہ نیک خواہ
یہ سنکر جہاندار گردوں جناب
دیا شہ نے غور و ہری شاد ہو
کیا خرم و خوشدل و شادمان
ہوا رونق افزائے کاخ شہی

بھیجنا کیخسرو کا گودرز کو طرف توران واسطے جنگ افراسیاب کے اور آنا پیران ویسا اور ہومان کا ساتھ فوج

## بھاری کے واسطے لڑائی کے اور مارا جانا پیران و ہوماں کا اور شکست پانی فوج توران نے و فتح پانی گودرز کی

طلب کرکے گودرز کو ایک روز
لگا کہنے کیخسرو نیک روز!

کیا نامداران توراں کو پست
سپہ شاہ توران کو دیکر شکست

بداندیش نے کی ہے پھر جمع فوج
پہنچکر شتابی سے مانند موج

فرامرز سے یوں کہا بعد ازاں!
کہ تو جا کے اب سوئے ہندوستان

کہ توراں میں گودرز جب پہنچے یاں
بہم ہوکے ملحق وہ فوج گراں

سپہ لے کے گودرز جنگی سوار
روانہ ہوا سوئے توراں دیار

سُنی شاہ توراں نے جب یہ خبر
سپہ دیکے ہوماں کو تب زود تر

وہ لشکر مقابل ہوئے آکے جب
ہوا گرم بازار پیکار تب!

مقابل ہوا بیزن نامدار
ہوئے گرم پیکار دونو سوار

سواران ترکان پریشاں ہوئے
سوئے فوج پیران گریزاں ہوا

کہ ہوماں نے آخر جو کی ہے جنگ
تو میدان میں کشتہ ہوا بیدرنگ

اب آتا ہے پیران بصد فروشاں
لیے ساتھ جنگی سپاہ گراں

جہاندار خسرو نے پھر اور فوج
رواں بہر امداد کی مثل موج

ادہر گیو گودرز پیران ادہر
مقابل دو لشکر ہوئے آنکر

بہت جنگ واقع ہوئی تا دو سال
ہوا سخت باہم جدال و قتال!

کہ ایران توران سے بہر مدد
پہنچتا تھا واں لشکر بیعدد

گئی فوج توران بحال خراب
حضور سپہدار افراسیاب

کہ لشکر سپاہ رستم نامدار
سوئے ملک توراں گیا چند بار

اور اب ہی تیری نوبت پہلوان
سپاہ گراں لیکے تو جا وہاں!

پراگندہ کر یکسر انبوہ کو!
کہ تا فتنہ کشور میں برپا نہ ہو

تصرف میں لاتا ہوا ملک کو!
رہ ہند سے سوئے چین آئیو

بتدبیر شائستہ و دلپذیر
سپہدار توراں کو کیجئے اسیر

یل بیزن و طوس و گیو جوان
گئے اسکے ہمراہ با فروشاں!

رواں سوئے گودرز جنگی گیا!
عقب اسکے پیران ویسہ کیا

کیا آپ ہوماں سوئے رزمگاہ
کہ گردان ایران سے ہو کینہ خواہ

ہوا آخر کار ہوماں ہلاک
ملا ترک جنگی تہ خون و خاک

ہوا شاد گودرز جنگ آزما
شہ نامور کو یہ اسنے لکھا

ہوئی فوج اسکی تباہ و خراب
دلیران غازی ہوئے فتحیاب

تہمتن اگر بھیجے امداد کو!
تو بہتر ہے اے خسرو نامجو

کہا یہ تہمتن نے اے نام جو
مددگار گودرز کا جا کے ہو!

ہوئے گرم پرخاش رزم و کین
دلیران ایران و توران زمین!

بہت قتل ہوتے تھے پر ہر دو سو
نہوتا تھا کم لشکر جنگ جو

ہوا کشتہ پیران پھر انجام کار
ہوئے قتل واں اور بھی نامدار

میسر ہوئی فتح گودرز کو!
ہوا شاد و خرم ملک نام جو!

## مارنے لشکر افراسیاب کے اور پہنچنا کیخسرو کا اندر توران کے اور آنا شیدا پسر افراسیاب کا ساتھ رسم بادشاہی کے اور ساتھ اکیلے کیخسرو کے لڑنا اور مارا جانا اس کا بعد اس ہر دو لشکر کی زبردست لڑائی ہونا اور مارا جانا افراسیاب کا

سنی شاہ توراں نے جب یہ خبر
کہ پیران دلیر یل نامور

یہ سمجھا سپہدار شوریدہ حال
کہ دولت کا میری اب آیا زوال

دل زار سے کھینچکر آہ سرد
لگا کہنے یوں شاہ با درد و رنج

ہوا غم سے پیران کے سوگوار
خوش آتی نہیں زندگی زینہار

مجھے کام دنیائے چین سے ہی کیا
زرہ اور جوشن ہے جائے قبا

ہوا کشتہ میدان میں روز نبرد
ہوا شاہ کے دلکو تب سخت درد

غمیں دل ہوا چشم گریاں ہوئی
بہت غم سے خاطر پریشاں ہوئی

کہ پیراں ہمارا تھا پشت پناہ
سپہدار سالار توراں سپاہ

نہیں خواہش تاج و اورنگ ہے
کلہ خود اور تخت بیرنگ ہے

نہ لوں جبتلک شاہ ایران سے کین
مجھے خواب و آرام ہرگز نہیں!

عرض اپنی مجلس میں اسکام پر
سنا مژدۂ نصرت و فتح جب
سمرقند اور بخارا میں بھی لا
بٹھائے شہنشاہ نے حاکم وہاں
کیا شاہ توراں نے پھر عزم جزم
جوانمرد شیدا کہ تھا پور شاہ
شتاباں ہوا لیکے یکصد ہزار
خردمند شہزادہ لہراسپ تھا
تہمتن بھی زابل سے پہنچا وہیں
اتالیق ہو جا کے اس کا ثواب
اگرچہ تھی میری طرف سے خطا
کیا پرورش اسنے تجھکو تھا ہائے
دلیراں مرے شیر غرندہ ہیں
یہ بہتر ہے اب آشتی ہو بہم
جو اقلیم توراں سے وہ سرزمین
دلیراں توران گردن دیار
ہے میرے قالب میں جان جبتلک
کرے کشتہ میدان میں تو مجھے
جو روز وغا میں نے مارا تجھے
مری جنگ سے گر تجھے ہو خطر
اگر شیدا کشتہ ہو ہنگام جنگ
یہ ہے جسقدر تجھکو یکدست دوں
کہ لیجا تو اب پیش خسرو شتاب
جو قابو ملا کچھ نہ نیروئے بخت
یہ سنکر ہوا شاد افراسیاب
ہوا خندہ زن خسرو نامدار
ہوا صلح جو ہو کے عاجر کمال
کروں جبتلک میں اسکو ہلاک
تو لایا بجا اداب رستم و نیانہ

قسم کھائی اور چپت باندھی کمر!
ہوا خسرو نامور شاد تب
تصرف کیا جا کے باصد خوشی
ہوا ملک میں حکم شہ کاروان
کہ خسرو سے کیجے دلیرانہ رزم
اُسے شاہ توراں نے دیکر سپاہ
سواران شائستہ کارزار
اُسے شاہ نے سالار لشکر کیا
ہوا شادماں خسرو پاک دین
خبر دار رہ اس سے ہر روز و شب
ولے قتل پیران کو ناحق کیا
نہ آیا تجھے رحم زنہار وائے
پلنگاں و شیران کے درندہ ہیں
کہ تا خلق آسودہ ہو یک قلم
جو چاہے ہے تجھے دوں میں گنج و کین
کریں چاکری تیری پیل و نہال
نہیں عہد سے پھر و نیں تب تلک
تو اقلیم توراں مبارک تجھے
تو جان آفرین کی قسم ہو مجھے
کہ رکھتا ہوں سنت زور و ہنر
تو گوشہ نشین پھر ہو نیں بیدرنگ
نہ پھر میں سروکار ہرگز رکھوں
دلیرانہ کیجو سوال و جواب!
تو خسرو کو محفل میں بلا لائے تخت
دیا نامہ شیدا کو اسنے شتاب
بجا لا کے پھر شکر پروردگار
ولیکن ہے مکار وہ بدخصال
نہ کین سیاوش سی سینہ ہو پاک
بٹھایا اسے شہ نے با اتیانہ

مگر فوج کے جمع کرنے میں شاہ
گذر آب جیحوں سے شاہجہاں
کئے اور بھی شاہ توران کے
بجاہ و حشم خسرو کامیاب
بہت گنج رکھتا تھا افراسیاب
روانہ کیا سوئے خسرو شتاب
شہنشاہ نے جب سنی یہ خبر
شتاباں ہوا آپ بھی بعدازان
لگا کہنے لے گرد فرخ خصال
وہ لشکر میں جب فاصلہ کم رہا
نہ یہ جور تھا اس پہ ہرگز روا
خبر دار مجھکو نہیں کچھ ہراس
ولیکن نہیں چاہتا میں یہاں
جو باہم ہوں قول قسم استوار
زر و گنج و دیہیم و اورنگ زر
سوا اسکے دائم مرا ایک پور
اگر صلح تجھ کو نہ منظور ہو!
مرے پور ہوں تیرے محکوم سب
کہ لہراسپ کو شاہ ایران کروں
تو میرے پسر سے کہ شیدا ہے نام
دُرّ و گوہر و تاج تخت و کلاہ
ہوا نامہ شاہ تیار جب
یہ کی عرض شیدا نے اے نامدار
کروں قتل میں کھینچکر تیغ کین
وہ لیکر روانہ ہوا لیس ادہر
یہ بولا سپہدار افراسیاب
دغا اسکے سینے میں لب پر سخن
غرض پور سالار توراں دیار
دلیرانہ شیدا نے کھولی زبان

ہوا دل سے مصروف شام و پگاہ
خوشی سے ہوا سوئے توران روان
ہوئے قبضے میں شاہ ایران کے
ہوا فوج پیشیں سے ملحق شتاب
فراہم کیا لشکر بے حساب
عقب اسکے پھر آپ افراسیاب
سپاہ گران تب رواں کی ادہر
پئے جنگ سالار تورانیاں
سپہدار لہراسپ ہے خردسال
تو یہ شاہ توراں نے نامہ لکھا
کہ پیران تھا دایہ ترا خسروا
کہ ہے لشکر بیکراں میرے پاس
کہ ناحق ہو خونریزی مردماں
کہ پیمان شکستہ نہ ہو زینہار
ترے واسطے بھیجوں اے نامور
رہے تیری خدمت میں باصد سرور
تو ہو مجھسے تنہا میں پیکار جو
غلامی تیری کریں ہر روز و شب
نہ زنہار میں دخل وہاں پر کروں
ستیزندہ ہو لے شہ ذوالکرام
زر و نعمت گنج ملک و سپاہ
کہا شاہ توران نے شیدا سے تب
دل و جان سے ہو نیں تجھ پہ نثار
کریں کشتہ گو مجھ کو مردم وہیں!
شہ نامور کو یہ پہنچی خبر
نہ لایا ستیزی کی زنہار تاب
مرے دل میں ہے درد ہائے کہن
جب آیا حضور شہ نامدار
پیام پدر واں کیا سب بیان

سنی جب کہ گفتار شیدا تمام
مکاں اک بتایا برائے فرود
ہوا مہرباں مجھ پہ دشمن مرا
وہ بے رحم مطلق تبہ کار ہے
کہ مجھ سے کر دیا کہ شیدا سے رزم
میں جو اسکو رخصت نکرتا وہیں
دلیراں یہ بولے کہ افراسیاب
لکھا نامۂ مکر تا بید رنگ
کہ اک نامور نامدار و نسے گر
تبہ ہو ویں یکدست ایرانیاں
کہا پھر یہ رستم نے اے تاجور
وہ بولا کہ ہے دل میں یہ آرزو
یہ گفتار سنکر ہوا شاد کام
لکھا یوں کہ اب اے شہ کینہ جو
جہاں آفریں گر مرا یار ہے!
تو ہے مثل شیر ژیاں گردویر
ترے شیدا نے مجھ سے چاہی نبرد
ہوا پاسخ نامہ تیار جب!
ولیکن یہ شیدا سے کہنا ضرور
وہیں قارن گرد آیا وہاں!
کہا شاہ شیدا نے اے ہوشیار
مرے ساتھ آکر تو کیجو نبرد
کہا شہ نے شیدا کو روز دگر
سحرگاہ شیدا چلا ور سوار
لگا کہنے یوں سیدا نامدار
کیا زور ہر چند شیدا نے پر
کیا چاک خنجر سے اسکا جگر
کرو پاک تم لیکے مشک و گلاب
جہاندار کا نامہ اس کو دیا

لگا کہنے تب خسرو ذوالکرام
گیا شیدا پھر سوئے جائے فرود
زر و ملک و گوہر کرے ہی عطا
ستمگار ہے مردم آزار ہے
ولیکن مددگار کرے کوئی عزم
تو کرتا رواں مجھ پہ شمشیر کیں!
مرو وہ بولے شہ گردوں جناب
تو غیرت سے پو شیدا ہو گرم جنگ
ہوا کم تو ہرگز نہیں کچھ خطر
قیامت ہو پھر ایک برپا وہاں
سحرگاہ شیدا کو رخصت تو کر
کہ اے شاہ تو مجھ سے ہو رزم جو
کیا شیدا پھر واں جہاں تھا مقام
رہا کچھ نہیں درجۂ گفتگو +
اور اقبال و دولت مددگار ہے
تو میں ہوں ہژبر افگن و شیرگیر
نہیں میں ہوں نامرد گردہ ہے مرد
کہا شہ نے گرو قارو نسے تب
کہ اب اپنے تیرے اے بیشعور
کہا تھا جو شہ نے کیا وہ بیان
تو کل جائیو دیکھ کر کارزار
مدد کو نہ پہنچے کوئی اور مرد
کہ رخصت کیا تجھکو اے نامور
جو میدان میں آیا پئے کارزار
مجھے میل کشتی ہے اے نامدار
نہ ہرگز ہلا خسرو نامور
ہوا غرق خون شیدا نامور
مرتب کرو مقبرہ بھی شتاب
زبانی یہ احوال ظاہر کیا!

کہ میں آخر روز دونگا جواب!
کیا نامدار و نکو شہ نے طلب
گئے اسکی اس مہربانی پہ خاک
اُسے خواہش صلح تھا نہیں
عرض سرخ شیدا کی تھی ہر دو چشم
یہ خسرو نے کہہ کر ارادہ کیا!
نہیں مکر سے خالی اسکا سخن
اگر ہو وے میدان میں شیدا ہلاک
مبادا جو خسرو کو پہنچے گزند
تو زنہار نہ مثل آتش ہو تیز
عقب اُسکے نامہ کا لکھکر جواب
کہا شہ نے اچھا تو رہ آج یاں
سپہدار توراں کے پیغام کار
تو دیتا ہے جو گنج توراں دیار
تو اورنگ و دیہیم و اقلیم و زر
خدا کی قسم میں تجھے بید رنگ
سحر وہ ہے اور میں ہوں یا وہ تیغ تیز
کہ شیدا سے لیکر کسی شخص کو
نہ بھیجا تجھے یاں برائے پیام
سحر دیکھنا تو تماشا ذرا
یہ پہنچا تو خسرو کو میرا پیام
لگا کہنے قارن کہ ہنگام جنگ
کہا تو نے جو کچھ سو اسکا جواب
تو کیخسرو نامور بھی وہیں
اتر اسپ سے پھر وہ دونوں دلیر
جہاندار نے اسکو از روئے کین
کیا حکم خسرو نے یہ بعد ازاں
رواں ہو کے پھر قارن نامدار
گئے وہیں شیدا کے ہمراہیاں

یہ کہکر کیا اسکو رخصت شتاب
لگا کہنے لنسے یہ خسرو کہ اب
کہ ہرگز نہیں سینہ کینہ سے پاک
یہ بھیجا پیام اُسنے از روئے کین
نمایاں تھا چہرے سے آثار خشم
کہ ہو ساتھ شیدا کے جنگ آزما
جفا پیشہ ہے مثل چرخ کہن
تو اسکی بلا سے نہیں اسکو باک
خرابی ہو پھر زیر چرخ بلند
نہ کر ساتھ شیدا کے ہرگز ستیز
رواں کیجیو سوئے افراسیاب
کروں تجھ سے پیکار کل یہ جواں
شہنشہ نے پاسخ مہیا کیا
نہیں چاہیئے کچھ مجھے زینہار
جو رکھتا ہے تو میرا ہے سربسر
کروں کشتہ میدان میں ہنگام جنگ
کروں ساتھ اسکے میں تنہا ستیز
سوئے شاہ توران شتابان تو
یہ چاہا کہ ہو کام تیرا تمام
کہ تن ہو کہیں اور کہیں سر تیرا
کہ وقت سحر اے شہ ذوالکرام
کمک سے شہنشاہ کو ہی عار و ننگ
عقب تیرے لاتا ہے قارن شتاب
گیا سامنے مثل شیر عرین
بہم گرم کشتی ہوئے مثل شیر
پکڑ گردن و پشت ٹپکا دہیں
کہ شیدا کے اب تن کو میر دماں
کیا پیش سالار توران دیار
کیا ماجرائے جنگ کا سب بیان

سپہدار نے جب سنی یہ خبر !
کہ کشتہ ہوا شیدا ار نامور
جہاں سے ہوا ایک عالم ناامید
سعادت نظر سے ہوئی ناپدید
نہ ہرگز لکھا نامہ کا کچھ جواب
کیا گرد قارن کو رخصت شتاب
کیا دلمیں ہرگز نہ صبر و قرار
کمر چست باندھی پئے کارزار
سوئے شاہ ایران پھر افراسیاب
روانہ ہوا لیکے لشکر شتاب
ستیزند لشکر سے لشکر ہوا
نمایاں وہاں روز محشر ہوا
بہت جہد تورانیاں نے کیا
کہ دلمیں بھرا کینہ شیدا کا تھا
لڑے ترک خونخوار دل کھولکر
نہ ہرگز کیا جان کا کچھ خطر
ہوا بحر خون عرصۂ رزمگاہ
ہوا لشکر ترک آخر تباہ
نہ میدانمیں گرد تورانیاں بچا
جریدہ سپہدار توراں رہا
یہ چاہا کہ دیجے دلیرانہ جان
بزور اسکی مردم نے موڑی عنان
گیا آخر کار افراسیاب
سوئے ریگ آمو بحال خراب
مظفر ہوا خسرو نام جو
لکھا مژدۂ فتح کاؤس کو

## گرفتار کرکے لانا شہزادے ہوم کا افراسیاب کو سامنے کیخسرو کے اور مارا جانا افراسیاب کا اور واپس آنا کیخسرو کا توران سے طرف ایران کی

گیا ریگ آمو سے افراسیاب
گریزاں سوئے لشکر چین شتاب
وہاں پر بھی خسرو تعاقب کناں
شتابی سے پہنچا بفوج گراں
بصد عجز خاقان نے بھیجا وہیں
زر و گوہر و گنج و تاج و نگین !
فرستادہ یہ پیشکش لیکے [illegible]
گیا پیش خسرو بفرط و طرب
کہا جب یہ خسرو نے خاقان اگر
کرے شاہ توراں کو چین سے بدر
تو بہتر ہے ورنہ وہ ہوگا تباہ
رہیگا نہ ملک و سریر و کلاہ
فرستادہ پھر پیش خاقان گیا
پیام شہنشاہ مفصل کہا !
یہ گفتار سن کر ہوا پر خطر
کرے شاہ توراں کو وہیں بدر
گیا چین سے پھر سوئے مکران میں
عقب اسکے پہنچا شہ پاکدین
وہاں سے بھی لی راہ دشت فرار
کہ قلب اقامت نہ تھی زینہار
جہاں جائے تھا شاہ افراسیاب
پہنچتا تھا واں خسرو کامیاب
نہ پائی کہیں اُسنے جائے قرار
کہ تھا سب کو خوف شہ نامدار
تلف فوج ترکاں ہوئی سربسر
گرفتار آئے بہت نامور !
نہ مسکن رہا شاہ توران کے پاس
نہ ہمدم تھا کوئی بجز بیم و یاس
لگا پھر تنہا بصد اضطراب
پریشان و تنہا و بیخور و خواب
سوئے شہر بردع کوئی غار تھا
کہ تاریک مثل شب تار تھا
رہا جا کے واں شہ برگشتہ بخت
نہ لشکر نہ کشور نہ افسر نہ تخت
ستم سے زمانہ کے ناشاد تھا
شب و روز سرگرم فریاد تھا
فریدوں کی تھا نسل سے اک عزیز
ملک زادۂ ہوم صاحب تمیز
سر دامن کوہ نزدیک غار
اقامت گزیں تھا وہ لیل و نہار
سنی جبکہ آواز افراسیاب
اتر کوہ سے ہوم آیا شتاب
جو شہر سے کے آتی تھی ہردم صدا
اُدھر کو دیئے کان اُسنے لگا !
سنا یہ کہ کوئی ہے ترکی زبان !
یہ کہتا ہے باچشم تر ہر زمان
کہ اے شاہ توراں و ماچین و چین
کہاں ہے ترا تخت و تاج و نگین
کہاں وہ دلیری وہ جاہ و حشم
فلک نے کیا تجھ پہ جور و ستم
کہ تنہا بیاباں میں آیا تو آہ
سوئے غار تاریک لایا پناہ
یقین اُسنے جانا کہ افراسیاب
کرے ہے فغاں با دو چشم پر آب
یہ تھا اسکی بیداد سے دردمند
کہ پہنچا تھا کچھ اسکو اس سے گزند
پئے انتقام اُسنے باندھی کمر
کیا صبر تا صبح ہو جلوہ گر
ہوئی صبح تابندہ جب آشکار
تو آیا وہیں ہوم نزدیک غار
پکارا کہ اے شاہ افراسیاب
دعا تیری یکسر ہوئی مستجاب
خدا نے ترے پاس بھیجا مجھے
کہ برلاؤں مقصد کروں خوش تجھے
تو آ غار تاریک سے باہر اب
یہ سنکر وہ نکلا بفرط طرب
اسے ہوم نے خوب پہچانکر
لگایا بزور ایک مشت آنکر
ہوا وہ سراسیمہ و پر الم
لگی ہونے کشتی وہاں پھر بہم
کیا شاہ توراں نے گو زور تخت
ولے تھا گرفتار نیروئے بخت
نہ ہرگز گیا پیش کچھ زور دست
کیا چرخ پر زور نے ہائے پست
اٹھا ہوم نے اسکو پٹکا وہیں
کیا پھر گرفتار از روئے کین
زمانے کا ہرگز نہیں اعتبار
کسی کا نہیں چرخ گردندہ یار
کرے نامدار دل کو دم میں تباہ
کرے سر بلندوں کو یوں پست آہ

تفرع کناں ہو کے بولا وہ یوں / مرے دست و پا کو کئے بستہ کیوں
بھلا مجھ سے کیا تجھکو پہنچا ضرر / کہا ہوم نے تو ہے بیداد گر!
جہاندار نوذر رشہ نامدار / سیاوش سپہدار عالی وقار
جوانمیر و اغریرث پہلوان! / سوا ان کے تھے اور شہزادگان
مرے سب بزرگاں فرخ نہاد / کہ تھے نامدار و فریدوں نژاد
انہیں قتل تونے کیا بے گناہ / نہ آیا تجھے رحم زینہار آہ
ترے جور سے میں گریزاں ہوا / سوئے کوہ و صحرا شتاباں ہوا
وگرنہ مجھے بھی تو کرتا ہلاک / کہ ہرگز خدا کا نہ تھا تجھکو باک
رہا آکے بالائے کوہ بلند / کہ تا مجھکو پہنچے نہ تجھسے گزند
دعائیں یہ کرتا تھا میں صبحدم / کہ برباد ہو تیرا جاہ و حشم!
رہے کچھ نہ تیرا نشان دہر میں / کہ تا جا کے آباد ہوں شہر میں
جو چاہوں تھا مجھکو خدا نے دیا / تجھے اب گرفتار میرا کیا ؛
ذرا کر حقیقت تو اپنی عیاں / کہ کیونکر تبہ ہو کے آیا یہاں
بیاں ماجرا اُسنے یکسر کیا / نشاں خسرو نامور کا دیا
شتاباں ہوا ہوم فرخندہ خو / سوئے تاجور لیکے بدخواہ کو
وہ بولا کہ تو مجھ کو یاں قتل کر / نہ لیجا حضور رشہ نامور
پذیرا نہ اُس نے کیا یہ سخن / کشاں لیگیا پیش شاہ زمن
ہوا شاد کیخسرو ارجمند ؛ / کیا لطف سے ہوم کو سربلند
سر افراسیاب جفا پیشہ کا / کیا تیغ براں سے شہ نے جدا
ستمگار گرشیوز کینہ ور / کہ تھا قید میں اسکو بھی زود تر
کیا کشتۂ خنجر آبدار / ادا پھر کیا شکر پروردگار
کہ تیری عنایت سے اے ذوالکرم / لیا بد سگالوں سے اب انتقام
ہو تسخیر سب ملک توراں کیا / تو خسرو نے پھر قصد ایراں کیا
ہوا حکم یوں رستم گرد کو! / کہ توران میں تو اے یل نامجو
عمل اپنا کر شوکت و شان سے / بد اندیش ہوں دور توران سے
بفتح و ظفر پھر شہ پاکدین / ہوا رونق افروز توران زمین
جہاندار کاؤس کشور کشا / زروئے مسرت گیا پیشوا
خوشی سے بغلگیر باہم ہوئے / برنگ گل تازہ خرم ہوئے
کہا یوں بامداد لطف کریم / میسر ہوئی ہمکو فتح عظیم!
مخالف سے خون سیاوش لیا / ہوئی جمع خاطر بفضل خدا

## کوچ کرنا کیکاؤس کا اس جہان فانی سے ملک جاودانی کو اور تخت پر بیٹھنا کیخسرو کا!

جہاں میں ہے بجز ذات پروردگار / نہیں ہے کسیکو بقا زینہار
گدا ہووے یا بادشاہ و وزیر / نہیں ہے کسی کو قضا سے گریز
جہاندار کاؤس انجم حشم / شتاباں ہوا ملک سوئے عدم
چہل روز کیخسرو نامدار / رہا غم سے کاؤس کے سوگوار
سر تخت شاہنشہی بعد ازاں / ہوا مثل خورشید جلوہ کناں
کیا تازہ اورنگ پر جب جلوس / تو حاصل ملک نے کیا پابوس
ہوا ہفت اقلیم پہ حکمراں / ہوا اسکی بخشش سے خرم جہاں
رعیت نوازی جہاں پروری / حقائق شناسی کرم گستری
نہ دی ہاتھ سے شاہ نے زینہار / رکھا عدل سے کام لیل و نہار
میسر ہوئی خلق کو ایمنی ؛ / ہوئے شہ کی دولت سے مردم غنی
پس از مرگ کاؤس تا ہفت سال / رہا حکمراں شاہ فرخ خصال!
عبادت پہ مصروف پھر دل ہوا / سوئے حق پرستی وہ مائل ہوا!
امور خلافت سے رکھا نہ کام / کیا اہلکاروں کو مالک تمام
ہوا جب کہ تنہا شہ نامدار / عبادت میں مشغول لیل و نہار
بزرگان ایران گئے پیش شاہ / یہ بولے کہ اے خسرو دین پناہ
نہ یکبار ہو تخت شاہی سے دور / کیا چاہیئے سلطنت کے امور
کرو حق پرستی میں سب کو بسر / کرو کار دنیا بوقت سحر!
لگا کہنے خسرو ہوا اب میں پیر / نہیں کچھ تمنائے تاج و سریر
یہی ہے آرزو میری شام و سحر / کہ دار الفنا سے کروں میں سفر
کروں سلطنت کا میں کیا کاروبار / کہ مائل نہیں دل ادھر زینہار
دلیران گردان ایران زمین / ہوئے سنکے دلگیر و اندوہگین
طلب رستم و زال زر کو کیا! / مفصل یہ احوال ان کو لکھا :
یہ سنکر وہ ایران میں آئے رواں / گئے پیشوا جملہ نام آوراں
بیاں نام داروں نے پھر یوں کہا / کہ اے پہلوانان کشور کشا!

خدا جانے خسرو کو اب کیا ہوا
کہ اورنگ شاہی سے تنہا ہوا

ہمیں اس مکاں میں نہیں بار ہے
نہیں اسکو ہم سے سروکار ہے

شتاباں ہوئے سوئے شاہ جہان
کیا آکے بیرون پردہ فغاں

یہ پوچھا کہ کسطرح آئے یہاں
وہ بولے کہ اے بادشاہ جہاں

کہا شہ نے یوں کل سے یلان دلیر
ہوا ہیں تو دنیا و دولت سے سیر

غرض جہد و کوشش ہے یہ دمبدم
کہ تا جمع ہو زاد راہِ عدم

تو خیرات ہر روز و شب کیجیئے
فقیران و مسکین کو زر دیجیئے

وہ بولا کہ مردم سے نفرت ہے اب
سنی غیب سے یہ صدا ہم نے تب

نصیحت ہوئی جب نہ کچھ کارگر
تو خاموش ہوئے رستم و زال زر

یہ ہے آرزو جی ہے یہ چاہتا
کہ زنہار ہوئیں نہ تجھسے جدا

شہنشاہ نے سنکر یہ پاسخ دیا
کہ جائے دگر یاں سے میں جاؤنگا

یہ سنکر وہ دونوں یل نامور
برآمد ہوئے واں سے با چشم تر

بہ زاری و فریاد سنکر وہیں
برآمد ہوا خسرو پاک دین

نہیں چاہیئے اسقدر رنج
کہ ہے رفتنی یہ سرائے سپنج

یہ کہکر وہیں خیمہ برپا کیا ۔

مقرر کیا ہے جدا اک مکان
شب و روز رہتا ہے خسرو وہاں

ہوئے اس حقیقت سے آگاہ جب
ہوا رستم و زال کو رنج تب

شہنشہ نے آواز سنکر شتاب
کیا اس مکاں میں انہیں بار یاب

تری سنکے غفلت ہوا ہم کو غم
دواں آئے ہم باحال و پر الم

مجھے قصد یزداں پرستی ہے اب
عبادت میں مشغول ہوں روز و شب

یہ پاسخ دیا پھر کہ اے بادشاہ
جو ہے خواہش توشہ زاد راہ

عبادت سے بہتر ہے شاہجہاں
توجہ ہے لازم سوئے مردماں

کہ نزدیک تر آئے ایام مرگ!
مہیا تو کر ساز ہنگام مرگ!

ولیکن یہ کہنے لگا زال گرد
کہ میں بھی ہوں شاہا بہت سالخورد

ترے ساتھ میں بھی ہوں گوشہ نشین
کروں یاد ذکر جہاں آفرین

کروں حق کو تسلیم جان سطح
ہوئی غیب سے شب ندا جسطرح

انہیں دیکھ کر جملہ ایرانیاں
لگے کرنے فریاد و شور و فغاں

ہر اک کی شہنشہ نے کی دلدہی
کہا یوں کہ غم سے کرو دل تہی

بھلا اب میں شاہان پیش کہاں
جہاں سے گئے ہم بھی جاویں وہاں

شبستان سے سوئے بیاباں گیا

## ترک کرنا کیخسرو کا دولت و نیاز کو اور تاج تخت شاہی کا لہراسپ کے سپرد کرنا اور خود الگ چشمہ میں جاکر وہاں سے غائب ہو جانا ۔

جہاندار خسرو نے روز دگر
کئے جمع ایران کے سب نامور

فقیران مسکین جو تھے شہر میں
کیا انکو شہ نے غنی دہر میں

کیا شہ نے پھر ترک جاہ و حشم
رہا کچھ نہ دنیا و دولت کا غم

ہوا گرد گودرز اس کا وزیر
کہ تھا دانش آگاہ وہ مرد پیر

کیا ملک تقسیم پھر سر بسر
ہوا صاحب ملک وہ نامور

تمہارا ہے لہراب اب بادشاہ
اطاعت کرو اسکی شام و پگاہ

ہوئے یکسر آشفتہ ایرانیاں
یہ گفتار لائے زباں پر کہ ہاں

جو موجود ہے پور فرخندہ بخت
تو پہنچے نہ داماد کو تاج و تخت

کہ خسرو نے جسکو کیا بادشاہ
یہ لازم ہے ہم کو کہ شام و پگاہ

کہ گر خاک کو تو کرے شہریار
تو ہم سر جھکاویں زرے و نیاز

عطا کی انہیں نعمت بیکران
ہر اک کو جہاں میں کیا کامران!

پر ادو ہش شاہ گیتی فروز
رہا دل سے مصروف تا ہفت روز

ہوا سب سے فارغ شہ نامجو
دیا تاج اورنگ لہراب کو

کیا گیو کو شاہ نے سالار فوج
کہ دیکھا اسے لائق کار فوج

لگا کہنے پھر خسرو پاک دین
کہ اے سرفرازان ایران زمین

فریبرز سے بھی یہ شہ نے کہا
کہ فرمانبری تو بھی کیجیو سدا!

فریبرز ہے پور کاؤس کے
سپہدار لہراب داماد ہے

سنی جب یہ گفتار ایرانیاں
کہا یہ سخن زال نے تب بیان

کریں بندگی اسکی جو بندگاں
یہ کہکر کیا پیش خسرو بیان!

کہا شاہ نے جو کوئی ہو دادگر
خردمند و دانا و صاحب ہنر

شجاع کریم وخلائق نواز!
سزاوار شاہی ہے وہ سرفراز

یہ لہراسپ اولاد ہوشنگ ہے
جوانمرد و باداد فرہنگ ہے

کیا ہے سمجھ کر اسے سرفراز
کہ بادل و عادل و ہوشیار

یہ تعریف لہراسپ فرخ نہاد
بزرگان ایران ہوئے سنکے شاد

پرستارئی شاہ عالی وقار
دلیران ایران نے کی اختیار

لگا کہنے خسرو یہ لہراسپ کو
کہ جا اب سوئے شہر اے نامجو

مجھے خواب میں چشمہ آیا نظر
شتابندہ ہوتا ہوں یانسے ادہر

وہاں جا کے دونگا میں جان حزیں
یہ کہکر روانہ ہوا بس وہیں!

جب آگے گیا خسرو نامجو!
تو رخصت کیا رستم و زال کو

ہوئے وقت رخصت وہ گریاں
ہوا پیشتر وانسے خسرو رواں

پئے بیژن و گیو و گودرز بھی
وہ گستہم و طوس و فریبرز بھی

نہ رخصت ہوئے راہ سے زینہار
گئے ہمرہ خسرو نامدار

سر چشمہ جبدم کے خسرو گیا
تو واں غسل شاہ جہاں نے کیا

کہا سب سے وقت جدائی ہے اب
خدا سے مجھے آشنائی ہے اب

سوئے خانہ یانسے رواں ہو شتاب
کہ ہوگی یہاں بارش برف آب

چلی باد صرصر بہت تند و سخت
ہوئے بیخ سے کندہ یکسر درخت

یہ کہکر گیا چشمۂ آب میں
نشاں پھر نہ شہ کا ملا خواب میں

ہوا جبکہ خسرو وہاں ناپدید
تو سب نامداران ہوئے ناامید!

پھرے وانسے ناچار گریہ کناں
فریبرز نے پھر کہا یوں کہ ہاں

توقف ذرا کرکے کھاویں طعام
فرود آئے پھر نامداران تمام

مگر گرد گودرز فرخ سیر
رواں اس مکانسے ہوا پیشتر

طعام الغرض سب نے کھایا وہیں
گئے خواب میں پھر وہ گردنکشاں

نمایاں ہوا ابر تاریک تر!
ہوئی بارش ابر پھر اسقدر

کہ یکسر ہوا کوہ صحرا سفید
ہوا بلکہ روح زمیں ناپدید

فریبرز و گستہم و طوس جوان
یل گیو اور بیژن پہلوان!

سوا انکے بھی اور واں نامور
گئے ہمرہ شہ تھے جسقدر

تہ برف یکبارگی دب گئے
بسوئے جہان عدم دب گئے

کہیں منتظر گرد گودرز تھا
نہ زنہار کوئی وہاں جب گیا

تو پھر اسنے بھیجا کسی کو ادھر
کہ لے آئے نام آوروں کی خبر

وہ آیا تو کیا دیکھتا ہے وہاں
کہ مردہ ہیں سب زیر برف گراں

یہ ہے رسم و آئین چرخ بلند
کہ گاہے رکھے شاد گہ دردمند

کسی کو نہیں ہے جہاں میں قرار
پھرے ہے سدا گردش روزگار

کہ آتا ہونہیں سوئے لہراسپ گاہ
کہ زیبندہ ہے جسکو تاج و کلاہ

رکھا سر پہ لہراسپ نے تاج زر
سر شہی پر ہوا جلوہ گر!

## بیٹھنا لہراسپ شاہ کا تخت شاہی پر

نہ دی ہاتھ سے رسم کیخسروی
رکھا خلق کو خوش بعد نیکوی

کیا لبسکہ لطف و کرم عدل و داد
بزرگان ایران ہوئے شاد شاد

جہاندار کے چار فرزند تھے
دلیر و شجاع و خردمند تھے

ملکزادہ شیداسپ اور اردشیر
ہنرمند و دانا شجاع و دلیر

یہ دونوں تھے دختر سے کاؤس کی
کہ لہراسپ کیساتھ منسوب تھی

دو فرزند تھے اور خاتون سے
خبردار آداب قانون کے

ملکزادہ گشتاسپ مرد دلیر
دلاور جوان شاہزادہ زریر

ولیکن تھا ہشیار ہر کار میں
جوانمرد گشتاسپ ہر چار میں

وہ تھا لائق تاج فرماندہی
نمایاں تھا چہرے سے فر شہی

دلیر زبردست مغرور تھا
دل شاہ سے اسلئے دور تھا

موافق نہ تھا شاہ سے زینہار
رکھے تھا اسے شاہ ناچار خوار

خفا ہو کے اک روز مرد جوان
گریزاں ہوا سوئے ہندوستان

زریر دلاور کو شہ نے کہا
کرے جا سواران جنگ آزما

تو گشتاسپ کو لا شتابی یہاں
شتاباں ہوا پھر زریر جوان!

ادھر کو شتابندہ گشتاسپ تھا
ادھر کو تفحص کناں یہ گیا

ملا اسکو گشتاسپ انجام کار
زریر اسسے بولا کہ اے نامدار

سمند عزیمت کی پھیر و عنان
یہانسے ہو اب سوئے ایوان

لگا کہنے گشتاسپ اے نامجو
نہیں میری بیش پدر آبرو

کرے ہے وہ توقیر کاؤسیاں
نہیں مجھ پہ اور تجھ پہ کچھ مہرباں

ولیعہد اپنا کرے مجھ کو گر!
تو جانا ہونہیں چلکے پیش پدر

وگرنہ کہیں میں نکل جاؤنگا
نہ زنہار پیش پدر آؤنگا

زریر دلاور نے پاسخ دیا
کہ ہونہیں کفیل آپکے کام کا

پھرے وانسے وہ دونوں جوان
جو آیا نظر شاہ نامہربان
زریر دلاور لیفربان شاہ
سوئے خانہ ناکام آیا زریر
متاع زر و مال جب ہو چکا
کہا اہل دفتر نے یوں ای جوان !
جو رکھتا تھا قوت اکرز کا
وہیں مہتر ساربان نے طعام
ہوا جب گشتاسپ واں کامیاب
کسی نے اُسے وہیں بٹھلا کیوں
غضبناک آہنگر اس پر ہوا
غرض وانسے گشتاسپ نالاں گیا
کھلایا طعام اُسنے لیجا کے سیر
کہ نسل فریدون سے ہو ای جوان
لگا کہنے یہ سرور ارجمند !
یہ کہکر لگا رہنے دہقان کے گھر
یہی رسم تھی قیصر روم کی
فراہم وہاں ہوتا تھا شادو شاد
کتابوں تھی اک دختر شہریار
بلائے جوانان عالی گہر !
اسے خواب آیا تھا شب کو نظر
نصیبوں نہیں ہے اسکے ایران تمنت
نہ دیکھا جواں کوئی اس شکل کا
اُسے دخت نے دستہ گل دیا
وہ دہقان وہ گشتاسپ فرخ جوان
کہ مجلس میں قیصر کی آؤ چلو !
گئے الغرض واں وہ دونوں جوان
لگی کہنے دایہ سے وہ ماہرو
اُسے دستہ گل جائے کیا

خوشی سے سوئے خانہ آئے رواں
تو چار گشتاسپ جنگی جوان
گیا اُسکے دنبال لیکر سپاہ
سوئے روم پہنچا وہ مرد دلیر
تو پھر سوئے دیوان قیصر گیا
نہیں ہے نویسندہ درکار یاں
سوئے خانہ سابانان گیا
کھلا کر گیا خرسم و شاد کام
گیا سوئے آہنگران پھر شتاب
حوالے کیا پتک آہنگران !
کہ نقصان اسکا سراسر ہوا
سوئے دشت با چشم گریاں گیا !
لگا کہنے دہقان سے مرد دلیر
اقامت گزیں ہو نہیں مدت سے واں
تو اور میں ہوں یکجدی آہوشمند
وہاں اُسنے کی ایک مدت بسر
کہ دختر شہ کشور روم کی
جوانان خوشروی فرخ نہاد
ہوئی جبکہ بالغ بت گلعذار
ملک زادگان خجستہ سیر
کہ یکسر دو خوش روے باکرّ و فرّ
ترا جفت ہوگا وہ فرخندہ بخت
کہ جسکا تصور کتابوں کو تھا
سحر گاہ پھر یہ منادی کیا !
کہ وہ بزم آراستہ تھی جہان !
کہ شائد نصیب ہے وہ دخت ہے
کہ وہ بزم آراستہ تھی جہان
کہ تھی اس جوان کی مجھے جستجو
گئی پھر شبستان میں وہ دلربا

سنی شاہ نے گشتاسپ کی جب بات
سوئے روم تنہا گریزا ہوا
گیا دور تک وہ تفحص کنان
غریبانہ گوشہ میں کرکے قیام
کہا میں دبیر و نویسندہ ہوں
کرے گر توقف تو پھر تیرے نام
لبان غریبان و بیچارگان
کہا پھر یہ گشتاسپ سے اے جوان
کہا جاکے ان سے کہ مزدور ہوں
بزور اُسنے مارا وہ اسطور تنگ
بہت دیکھے دشنام از روئے کیں
کیا رحم دہقان نے یہ دیکھکر
کہ تو کون ہے کیا ہے تیری نژاد
کیا کار دہقانیاں اختیار
کہ ہوشنگ کی نسل سے میں بھی ہوں
پھر آخر ش گردش روزگار !
جو ہوتی تھی بالغ بصد لطف تب
جسے چاہتی دختر نازنیں
شہ روم نے تب بصد انبساط
جو دیکھے کتابوں نے سب یکبار
غریبانہ آیا ترے شہر میں
شہ روم نے پھر بھی روز دگر
دگر بار پھر رات کو وقت خواب
کہ ہاں جشن میں آج آویں سبھی
منادی کی دہقان نے سنکر صدا
کہ شاہ دولت آوے نظر
سوئے شاہ گشتاسپ فرخ سیر
یہ کہکر وہیں دختر دلستان !
غضبناک سنکر ہوا بادشاہ

نہ ہرگز کیا اس سے کچھ التفات
شتابندہ طرف بیاباں ہوا
ولیکن نہ پایا کہیں کچھ نشان
لگا صرف اوقات کرنے مدام
یہاں چاکری کا میں جوئندہ ہوں
مقرر کوئی رفتہ رفتہ ہو کام
ارادہ کیا چاکری کا وہاں !
ہمیں ہے نہیں خواہش ساربان
ہر اک کام میں خوب محنت کروں
کہ سندان شکستہ ہوئی اور تنگ
کیا دور دوکان اپنی وہیں
یہ گشتاسپ کو لیگیا اپنے گھر !
یہ بولا وہ دہقان فرخ نہاد
نہیں کچھ غم گردش روزگار
ڈلے ہوں ستمدیدہ چرخ دوں
ہوا یار و اقبال انجام کار
مہیا وہ کرتا تھا جشن طرب
اسے شوہر اپنا وہ کرتی وہیں
مہیا کیا ایک جشن نشاط
نہ آیا پسند اسکو اک نامدار
نہیں اُسکے رو کش کوئی دہر میں
دکھائے کتابوں کو سب نامور
نظر اسکو آیا وہ عالی جناب !
مسافر بھی اور مردم شہر بھی
جوانمرد گشتاسپ سے یوں کہا
میسر جمعیت ہو وہ کرّ و فرّ !
پڑی جبکہ اس نازنیں کی نظر
ہوئی پیش گشتاسپ ہی وہ ال
لگا کہنے یوں کھینچکر غم سے آہ

خدا جانے کیا اس جوانکی ہے ذات
کہا یوں رکھئے خدا پر نظر!
لگا کہنے پھر قیصر نام جو!
گئے پیش گشتاسپ فرخ خصال
یہ احوال سنکر گئے مرد مان
کیا عرض پھر مردمان نے یہی
نہ ہرگز دیا شہ نے کچھ مال و زر
گذر کرکے دریا سے گشتاسپ شاہ
عوض قوت ہر روزہ نخچیر تھا
ہوئے وہ جوان اُنکے بھی خواستگار
کہ بیٹھے میں اک گرگ خونخوار ہے
ہوا اُس سے ہرگز نہ عہدہ برا
گیا سنکے حیرت میں وہ نام جو
کہ تنہا دلیرانہ ہر صبح دم!
گر اس سے تو خواہان امداد ہو
گذرباں و مرین بھی ہمراہ گئے
طرح شیر کی گرگ نے دوڑ کر
گذربان و مرین ثناخواں ہوئے
وہ کہنے لگا کس قدر تھا یہ کام
ادا میں نے کی شرط اے بادشا
وہاں گرگ کشتہ جو آیا نظر
کہا شہ نے اہرن سے یوں بعد ازاں
ہوا دلمیں اپنے وہ اندیشناک
کہ تنہا دلیرانہ ہو جنگ جو
گذرباں بھی ہمراہ اسکے گیا
پذیرا کیا مرد نے یہ سخن!
یہ سنکر حضور اسکے اہرن گیا
تو لاکے تیار اب یجوان!
ہوا الغرض مرد کشور کشا

نہیں ہم کو معلوم ذات و صفات
جو چاہے کرے داور داد گر
کرو خوب تحقیق اسبات کو
ہوئے جاکے اس سے وہ پرسان حال
کیا پیش قیصر مفصّل بیان!
عیاں اسکے رخ سے ہے فرہی
کیا بلکہ دونوں کو گھر سے بدر
شکار ایک گورخر کا پگاہ ہے
پراگندہ خاطر تھا دلگیر تھا!
کہ تھے اقربائے شۂ نامدار
رسانندۂ رنج و آوازہ ہے
تلافی نہ کچھ کرسکا میں ذرا ہے
کہ کیونکر کروں قتل اس گرگ کو
سوئے دشت جاتا ہے بیرنج و غم
ملاوے نہ خاک خون گرگ کو!
ٹلے راہ میں خوف سے رہ گئے
وہیں پنجہ مارا جوانمرد پر ہے
بہت دل میں مسرور شاداں ہوئے
کہ اپنا کروں آشکارا میں نام
مجھے دیجے اب دختر رشک ماہ
تو حیران رہا قیصر نامور
کہ ہے کوہ میں اژدہائے دماں
کہ کیونکر کروں اژدہا کو ہلاک!
کیا کشتہ گشتاسپ نے گرگ کو
یہ گشتاسپ سے جاکے اُس نے کہا
دلیرانہ روز دگر پیل تن
بیاں اُس سے اپنا کیا مدعا
کہ تا قتل ہو اژدہائے دماں
مقابل ہوا آن کر اژدھا

یہ چاہا کہ دختر کو کیجے ہلاک!
مناسب نہیں عہد و کا توڑنا
کہ یہ کون ہے ذات ہے اسکی کیا!
وہ بولا کہ لہراسپ کا ہوں پسر
نہ زنہار قیصر نے باور کیا
نہ کچھ عذر یاں پیش ہرگز گیا
کتایوں دگشتاسپ فرخ بہم
گذرباں کو اک حصہ دیگر مدام
وہ دختر شہ روم کی اور تھیں!
جوانوں کا مرین و اہرن تھا نام
کیا ملک کو اُس نے یکسر تباہ
کرے تو اُسے قتل گر اے جوان!
گذرباں سے اکروز اُس نے کہا
کرے ہے شکار ایک گور کلاں
ہوا شاد مرین یہ سنکر سخن
گیا سامنے گرگ کے وہ جواں
دلاور جواں نے بیک ضرب تیغ
کہا پھر یہ مرین سے اے نامدار
حضور شہ روم مرین گیا
نہ باور کیا شاہ نے زینہار
پھر ایفائے وعدہ کیا باخوشی
اگر کشتہ ہو تجھسے وہ اژدہا!
گذرباں نے احوال گشتاسپ کا
یقین ہے کہ گشتاسپ نے خوف و باک
کہ اے نامور گر را ہو تو یار
سوئے گرگ جنگی شتاباں ہوا
لگا کہنے گشتاسپ عالی تبار
گیا اور لایا وہ خنجر وہیں
دہن سے وہ ہر دم تھا آتش فشاں

ولیکن امیروں نے بیخوف و باک!
نہیں خوب آئین سے منہ موڑنا
تفحص وہیں مرد مان نے کیا
خفا باپ سے ہو کے آیا اِدھر
کہا قصّہ دختر نے پھر خواب کا
بندھا عقد گشتاسپ سے دخت کا
لگے رہنے ویرانے میں لاجرم
سوئے خانہ لاتا تھا وہ ذوالکرام!
پری چہرہ خورشید و مہ جبین ہے
یہ مرین سے بولا شہ ذوالکرام!
گیا میں کئی بار لے کر سپاہ
تو پھر دوں تجھے دختر دلستان
کہ گشتاسپ داماد سلطان کا
دلیر و تنومند ہے وہ جوان!
گیا پیش نام اور پیل تن ہے
تو دیکھا کہ ہے شیر سے بھی کلاں
دو پارہ کیا گرگ کو بیدریغ
تو نام اپنا مت کیجیو آشکار
کہا گرگ کو قتل میں نے کیا!
گیا سوئے صحرا شۂ نامدار
وہ دخت پری چہرہ مرین کو دی
تو حاصل ہو دل کا ترے مدعا
بیاں پیش اہرن مفصل کیا!
کرے اژدہے کو بھی دم میں ہلاک
تو ہو شاہد مدعا ہم کنار
نہ زنہار دلمیں ہراساں ہوا
کہ اک خنجر تیز دندانہ دار!
یہ کہکر گیا سوئے کوہ برین
خدنگ افگناں تھا یہ مرد جوان!

